# مضامینِ ابوالکلام آزاد

جلد دو

لَا تَهِنُوا وَلَا تَحْزَنُوا وَأَنتُمُ الْأَعْلَوْنَ

إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ

# فہرست

# مقدمہ

معمارِ حرم باز بہ تعمیرِ حرم خیز

کتنے بابرکت اور کتنے محترم ہیں وہ لوگ جن کے دم سے زندگی کے مرجھائے ہوئے پودے پھر سے جی اُٹھتے ہیں جن سے تاریکی کو روشنی، جہل کو علم، اور روح کو عرفان حاصل ہوتا ہے

جو گرتوں کو سنبھالتے ہیں، بھٹکتوں کو راہ دکھاتے ہیں اور سوتوں کو جگاتے ہیں۔ ظلم و عدوان، طغیان و تمرد، خواجگی و قیصریت جب ان باسفا حق پرستوں کے مقابلے پر آتی ہے تو یہ لوگ اُس کا جم کر مقابلہ کرتے ہیں، یہاں تک کہ جان دینے سے بھی گریز نہیں کرتے۔

انیسویں صدی کا اختتام اور بیسویں صدی کا آغاز مسلمانوں کے سیاسی اور تمدنی اقتدار کے انتشار کا آغاز تھا۔ خلافت الٰہیہ کے علم بردار اب اپنی حفاظت کرنے کے قابل بھی نہ رہے تھے۔ انھیں ان کے گھروں سے نکالا جا رہا تھا اور دنیا کی تمام صلیبی قوتیں اپنی پوری طاقت کے ساتھ تلی ہوئی تھیں کہ اللہ کی زمین پر کوئی اللہ کا نام لینے والا باقی نہ رہے۔

خود ہندوستان میں مسلمانوں کی جاہ و حشمت، شان و شوکت، ہیبت و صولت، نقشِ ماضی اور قصۂ پارینہ بن چکی تھی۔ سلطنت مغلیہ کے نقوش

آہستہ آہستہ بالکل مٹ چکے تھے۔ نئی روایات نے پرانی روایات کی جگہ لے لی تھی۔ ہندوستان کے مسلمان غلامی کی زنجیروں میں جکڑے جا چکے تھے اور اُن کی روحوں پر موت کی پژمردگی طاری ہو چکی تھی۔ امراء و کبار عیش و عشرت میں مست ہو کر غم کو غلط کرنے کی کوشش کر رہے تھے اور عام مسلمان زندگی کی حقیقتوں کو جام شراب کی رنگینیوں میں گم کر دینا چاہتے تھے۔ اُن کی قومی سیرت جو اُن کا طرۂ امتیاز تھی بالکل مسخ ہو چکی تھی۔ اُن میں صداقت، جوش، ہمت، شجاعت ایسے بلند جذبات کی جگہ تعصب پست ہمتی، غلامی، جھوٹ، ریاکاری جیسے رکیک جذبات نے گھر کر لیا تھا۔ اس زبردست انقلاب نے اُن پر سکتہ طاری کر دیا تھا اور وہ نقش حیرت بن کر رہ گئے تھے۔ اُن کے پاس دماغ تھے مگر صلاحیت فکر سے عاری، اُن کے پاس آنکھیں تھیں مگر بصارت سے محروم، اُن کے پاس کان تھے مگر سننے کی طاقت سے عاجز، ہاں اُن کے پاس دل بھی تھے مگر درد نا آشنا اور خالی از اضطراب!

منٹو مارلے اصلاحات اور تقسیم بنگالہ کی تنسیخ نے اُن کی آنکھیں کھولدیں۔ اب انھیں تلاش تھی ایک ایسے مجاہد کی جو حریت کے نام پر کٹ مرنا جانتا ہو۔ ایک ایسے مجدد کی جو ملک کے جسد بے روح میں حیات تازہ پھونک دے۔ اور ایک ایسے امام کی جو بہ ایں تیرگی انھیں منزل کا پتہ دے۔

مسلمان اسی انتظار میں تھے کہ ۱۹۱۲ء میں بنگال کے خطہ سے

وہ رعد آسا صدا بلند ہوئی جس نے سارے عالم میں انقلاب کی لہر دوڑا دی، اور مسلمانوں کے جمود اور تن آسانی کو تارِ عنکبوت کی طرح لرزاں کر دیا۔ یہ آواز تھی ایک بیس سالہ نوجوان کی جو طوفان بنکر اُٹھا اور ساری دنیا کے احساسات پر چھا گیا۔ یہ آواز تھی اُس مجاہدِ اعظم کی جس کی آنکھیں دیکھ رہی تھیں کہ زمین کا چپہ چپہ ظلم و تعدی اور جبر و استبداد کے بوجھ سے دبا چلا جا رہا ہے، جس کے کانوں میں تقسیم بنگالہ کی تنسیخ کے خلاف احتجاج کی آوازیں گونج رہی تھیں اور جو بلقان کی بیواؤں اور یتیموں کی فریادیں سُن رہا تھا۔ یہ آواز تھی اُس مردِ مومن کی جو ازل سے ایک دردمند دل لیکر آیا تھا، جو مسلمانوں کے خیال سے تڑپ اُٹھتا تھا۔ یہ آواز اُس مردِ مجاہد کی تھی جو تمام دنیا کو پائے استحقار سے ٹھکراتا ہوا مشہدِ آزادی و حریت کی طرف بڑھ رہا تھا۔

یہ نوجوان، یہ مجاہدِ اعظم، یہ مردِ مومن کون تھا؟ احمد المکی ابوالکلام آزاد جس نے خوابِ غفلت میں ڈوبی ہوئی قوم کو جھنجھوڑا اور اُنھیں آواز دی:۔

> "میں وہ صور کہاں سے لاؤں جس کی آواز چالیس کروڑ دلوں کو خوابِ غفلت سے بیدار کر دے؟ میں اپنے ہاتھوں میں وہ قوت کیسے پیدا کر دوں، جس کی سینہ کوبی کے شور سے سرگشتگانِ خوابِ موت اور ہشیار ہو جائیں؟ آہ! کہاں ہیں وہ آنکھیں، جن کو دردِ ملت میں خونباری کا دعویٰ ہے؟ کہاں ہیں وہ دل جن کو زوالِ ملت کے

زخموں پر نازہے؟ کہاں ہیں وہ جگر جو آتشِ غیرت وحمیت کی سوزش کے لذت آشنا ہیں؟ اور پھر آہ! کہاں ہیں اس برہم شدہ انجمن کے ماتم گسار، اس برباد شدہ قافلہ کے نالہ ساز، اس صفِ ماتم کے فغاں سنج، اور اس کشتی طوفانی کے مایوس مسافر جن کی موت وحیات کے آخری لمحے جلد جلد گزر رہے ہیں اور وہ بے خبر ہیں یا خاموش۔ روتے ہیں، یا مایوسی سے چپ و راست نگراں، مگر نہ ان کے ہاتھوں میں اضطراب ہے اور نہ پاؤں میں حرکت، نہ ہمتوں میں اقدام ہے اور نہ ارادہ دل میں عمل کا ولولہ۔ دشمن شہر کے دروازوں کو توڑ رہے ہیں اور اہل شہر رونے میں مصروف ہیں۔ ڈاکوؤں نے قفل توڑ دئے ہیں اور گھر والے سوتے بھی نہیں، مگر اب تک آنکھ ملنے سے مہلت نہیں ملی ہے۔ جب کسی کے گھر میں آگ لگتی ہے تو محلہ کے دوست، دشمن سب ہی پانی کے لئے دوڑتے ہیں، لیکن اسے رونے کو ہمت اور مایوسی کو زندگی سمجھنے والو! یہ کیا ہے کہ تمہارے گھر میں آگ لگ چکی ہے، ہوا تیز ہے، اور شعلوں کی بھڑک سخت مگر تم میں سے کوئی نہیں جس کے ہاتھ میں پانی ہو۔ پھر اگر اسی وقت کے منتظر تھے، تو کیا نہیں سنتے کہ وہ وقت

آگیا ہے۔ اگر تم کشتی کے ڈوبنے کا انتظار کر رہے تھے، تو کیا نہیں دیکھتے کہ اب اس میں دیر نہیں؟ اور آہ مسلمانوں کے عروج و زوال کی سیزدہ صد سالہ کشتی، جو بارہا ڈوبی اور بارہا اچھلی، اور نہیں معلوم اب ڈوبنے کے بعد ہمیشہ کے لئے سطح عالم سے ناپید ہو جاتی ہے، یا اس کے ٹوٹے ہوئے تختے اور تار تار بادبان کے ٹکڑے سمندر کی موجوں کا چند گھنٹے اور مقابلہ کرتے ہیں"

مسلمانوں نے اس آواز کا جواب دیا اور اُس مرد مجاہد کے پیچھے چل پڑے۔ مگر جس راستے پر چلے وہ ایسا راستہ نہ تھا کہ منٹوں، گھنٹوں یا برسوں میں طے ہو جاتا۔ صعوبت راہ سے ان کے قدم ڈگمگانے لگے۔ غیار تو تاک میں بیٹھے ہی تھے۔ تھکے ہوئے قدموں کی لغزش کو بھانپ گئے وَلَا تُلْقُوا بِأَيْدِيكُمْ إِلَى التَّهْلُكَةِ کا پرانا سبق انھوں نے پھر دہرانا شروع کر دیا۔ برسوں کی قربانیوں کے بعد جو چیز حاصل ہوئی تھی مسلمان اس سے بے پروا ہو کر ایک دفعہ پھر عیش و عشرت میں مبتلا ہو گئے۔ اتفاق سے انھیں ایسے لیڈر بھی مل گئے جنھوں نے اُن کے سامنے ایک ایسی راہ عمل پیش کر دی جس میں نہ کسی قسم کا خطرہ تھا، نہ کوئی صبر آزما منزل مگر اس مرد مجاہد نے اس کی پروا تک نہ کی اور مڑ کر بھی نہ دیکھا کہ اُس کی قوم کے کتنے افراد آج اُس کے ساتھ ہیں۔ اُس نے جس راستہ پر قدم رکھا تھا اُس پر بڑھتا ہی چلا گیا، اور آج بھی آہنی سلاخوں کے پیچھے اپنی قوم

سے دور، نہ معلوم کہاں ظلم وجور اور جبر و تشدد کے خون آشام دیوؤں سے برسرِ پیکار رہے۔

یہ اسی درد آشنا مسلمان کے مضامین کی دوسری جلد ہے اسے پڑھ کر مسلمانوں کو پھر اپنا بھولا ہوا راستہ یاد آجائے تو میں سمجھوں گا کہ میری محنت مشکور ہوئی۔

ابھی اس کی دو جلدیں اور باقی ہیں۔ اگر سیاسی فضا اور موافق حالات نے اجازت دی تو انشاء اللہ بہت جلد بقیہ مجموعے بھی آپ کے سامنے ہوں گے۔

مولانا کے بعض مضامین اتنے طویل تھے کہ اگر انھیں پورا نقل کیا جاتا تو ایک جلد میں دو تین مضمون سے زیادہ نہ آسکتے۔ اس لئے بعض مضامین میں ہم نے مجبوراً بعض حصوں کو نظر انداز کر دیا ہے جس کا ہمیں افسوس ہے۔

میں جناب حسین حسان صاحب اڈیٹر پیام تعلیم۔ بشیر احمد صاحب بی اے جامعہ۔ برکت علی صاحب بی اے جامعہ کا نہایت شکر گزار ہوں جنھوں نے اس کتاب کی ترتیب و اشاعت کے سلسلہ میں اپنے مفید مشوروں سے میری رہنمائی کی۔

علاء الدین خالد صاحب منیجر مکتبہ جامعہ، حکیم حافظ محمد اسمٰعیل صاحب اور حکیم حافظ عبد الجلیل صاحب کا بھی دلی شکریہ ادا کرتا ہوں جنھوں نے اس کتاب کی اشاعت میں میری ہر طرح مدد کی۔

| | |
|---|---|
| ۱ - الہلال کے مقاصد اور پولیٹیکل تعلیم | الہلال ۸ ستمبر ۱۹۱۲ء |
| ۲ - صبح امید | " ۲۲ - ۲۹ ستمبر ۱۲ء |
| ۳ - القسطاس المستقیم | الہلال ۹، ۱۶، ۲۳ اکتوبر |
| | " ۶ نومبر ۱۹۱۲ء |
| ۴ - الجہاد فی سبیل الحریت | " ۱۸ دسمبر ۱۹۱۲ء |

# الہلال کے مقاصد

## اور پولیٹیکل تعلیم

اس ہفتہ ہمارا ارادہ تھا کہ اس موضوع پر کچھ لکھینگے لیکن ایک بزرگ دوست کی تحریر نے اور زیادہ ضرورت پیدا کر دی۔ وہ لکھتے ہیں :-

" ..... ان سات نمبروں کو بغیر ایک حرف چھوڑے ہوئے پڑھ لینے کے بعد بھی صاف صاف معلوم نہیں ہوتا کہ آپ قوم کو کس قسم کی پولیٹیکل تعلیم دینا چاہتے ہیں؟ ایک بہت بڑا بنیادی اصول جو آپ کا معلوم ہوتا ہے اور اسی نے آپ کی بے انتہا عزت میرے دل میں پیدا کر دی ہے، یہ ہے کہ آپ مسلمانوں کے تمام امراض کا علاج مذہب اور قرآن کو سمجھتے ہیں، اور چاہتے ہیں کہ ان میں اسلام کی اصلی نہ کہ رسمی رُوح پیدا کی جائے۔ اس اصول کو اور بھی بہت سے لوگ جانتے اور رکھتے ہیں مگر سچ یہ ہے کہ آپ سے بڑھ کر اس کو کوئی عمل میں نہیں لا سکتا۔ ابھی صرف چند تحریریں ہی آپ کی نکلی ہیں، لیکن انہی سے ثابت ہوتا ہے کہ آپ کی نظر قرآن مجید اور اس کے حقائق و معارف پر کیسی وسیع اور گہری ہے؟

لیکن معاف کیجیے گا آپ اپنے مذہبی رنگ میں پالیٹکس کو بھی خلط ملط کر دیتے ہیں اور اس طرح ملا دیتے ہیں کہ پہچان مشکل ہو جاتی ہے میں سمجھتا ہوں کہ میری طرح الہلال کے صدہا ناظرین کو بھی یہی خلجان پریشان کرتا ہوگا۔ پس آپ کو چاہیے کہ سب سے پہلے آپ اپنی پالیسی کی تشریح کر دیں اور کم از کم پولیٹکل تعلیم کو مذہبی تعلیم سے الگ کر کے صاف صاف بتلا دیں کہ آپ قوم کو کس راہ پر لے جانا چاہتے ہیں؟ ایک راستہ تو وہ ہے جس پر آج تک چلتے رہے، دوسرا راستہ اعتدال پسند ہندوؤں کا ہے جو برٹش شہنشاہی کو قائم رکھ کے اپنے حقوق طلب کرتے ہیں تیسری جماعت ان ہندی انارکسٹوں کی ہے جو بم کے گولے اور ریوالور چلا کر بھارت ماتا کو اجنبیوں سے خالی کرنا چاہتے ہیں۔ براہ کرم آپ بتلا دیں کہ آپ کس جماعت میں ہیں اور کس کے ساتھ ہم کو کھڑا کرنا چاہتے ہیں؟ ...... اس وقت ہم یا تو آپ کا ساتھ دینگے اور یا مذہبی تعلیم میں شریک رہینگے اور اور دوسرے صیغوں سے الگ ہو جائینگے ...... میرا مقصد یہ ہے کہ آپ نے نہیں معلوم کس قدر دقتیں اٹھا کر ایک ایسا بڑا کام شروع کیا ہے ...... آپ کی صداقت اور خلوص نیت میں بھی شک نہیں اور علم و فضل بالخصوص مذہبی معلومات کا درجہ تو میری تعریف سے بھی بلند ہے یہ چیزیں ہمیشہ ہماری بدقسمت قوم کو میسر نہیں آتیں؛ ایسا نہ ہو کہ خدانخواستہ یہ تمام قوتیں ضائع جائیں اور قوم آپ کی قابلیتوں سے محروم ہو جائے ——"

ہمارا ارادہ تھا کہ سب سے پہلے الہلال کے مقاصد پر ایک جامع سلسلہ مضمون شروع کرینگے اور ایک مرتب صورت میں بتلا دینگے کہ ہمارے سفر کے حدود و مقاصد کیا کیا ہیں؛ لیکن بعض مسائل درمیان میں ایسے آ گئے جن پر

بے اختیار قلم کو حرکت ہوئی اور تمہید سے پہلے اصل کتاب شروع کر دینی پڑی۔ لیکن ہم اپنے مکرم دوست کے شکر گذار ہیں کہ انہوں نے اس ضروری سوال کو چھیڑ دیا۔

اُنہوں نے جن الفاظ میں میرے مذہبی افکار و تحریرات کی تعریف کی ہے، یہ اُن کا بزرگانہ حسنِ ظن ہے لیکن بلا شائبہ انکسار عرض کرتا ہوں کہ اس کی اہلیت کسی طرح اپنے اندر نہیں پاتا، ممکن ہے کہ مذہبی باتیں تھوڑی بہت مجھے معلوم ہوں لیکن قرآن کریم کے معارف تو اتنے ارزاں نہیں جس کو میں اپنی حرف شناسی دے کر خرید سکوں۔ میں تو ان کے خط میں اپنی نسبت ایسے الفاظ دیکھ کر بے اختیار کانپ اُٹھا۔ اگر اس کے حقائق و اسرار کے فہم کے لیے عربی دانی کی ضرورت ہوتی تو میں عربی کچھ نہ کچھ سمجھ لیتا ہوں، اگر مذہبی معلومات کی ضرورت ہوتی تو ان کے حاصل کرنے کی کوشش کرتا، اگر کتب تفاسیر کے مطالعے کی ضرورت ہوتی تو کتابوں کی میرے پاس کمی نہ تھی لیکن اس کے لیے یہ تمام باتیں بے کار ہیں، پہلی شرط اتقا اور تزکیۂ قلب ہے اور ساری محرومی اسی میں ہے کہ اس سے محروم ہوں۔ جو دل زہد و تقویٰ سے محروم اور ہوائے نفسانی و آلائش دنیا پرستی میں گرفتار ہے وہ ایک لمحہ کے لیے بھی قرآن کے حقائق و معارف کا تجلی گاہ نہیں بن سکتا۔ علم و فضل اس کے لیے بالکل بیکار ہے اور ذہن و دماغ کو یہاں کوئی نہیں پوچھتا۔ ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيهِ مَنْ يَّشَآءُ

از منطق و حکمت نکشاید در محبوب
اینہا ہمہ آرایش افسانۂ عشق است

یقین فرمائیے کہ جو کچھ عرض کر رہا ہوں بالکل سچ ہے۔ قرآن کے اسرار و معارف میں ایک غیر متقی انسان کے لیے کوئی حصہ نہیں گو وہ علم و فضل کے تمام مدارج طے کرلے۔ انصاف فرمائیے کہ جب حالت یہ ہو تو پھر میری اس مقام میں کیا ہستی ہے!

ان کے خط میں کئی باتیں قابل غور ہیں:۔

۱۔ پولیٹکل مباحث مذہبی تعلیم سے الگ ہونے چاہئیں۔

۲۔ ہندوستان میں اس وقت جو پولیٹکل گروہ ہیں اُن میں سے الہلال کس کا ساتھ دیتا ہے؟

امر اول کی نسبت گذارش ہے کہ یہ تو جناب نے اس بنیادی اصول کو چھیڑ دیا جس پر ہم الہلال کی پوری عمارت کھڑی کرنا چاہتے ہیں۔ آپ کہیں کہ محراب خوشنما نہیں تو ممکن ہے کہ ہم بدل دیں، لیکن اگر آپ کی خواہش ہو کہ بنیاد کا پتھر بدل دیا جائے تو معاف فرمائیے اس کی تعمیل سے ہم مجبور ہیں۔ انسانی اعمال کی خواہ کوئی شاخ ہو ہم تو اُسے مذہب ہی کی نظر سے دیکھتے ہیں۔ ہمارے پاس اگر کچھ ہے تو صرف قرآن ہی ہے اس کے سوا ہم کچھ نہیں جانتے۔ ساری دنیا کی طرف سے ہماری آنکھیں بند ہیں اور تمام آوازوں سے کان بہرے ہیں، اگر دیکھنے کے لیے روشنی کی ضرورت ہے تو یقین کیجیے کہ ہمارے پاس تو "سراج منیر" کی بخشی ہوئی ایک ہی روشنی ہے اسے ہٹا دیجیے گا تو بالکل اندھے ہو جائیں گے کِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ اِلَيْكَ لِتُخْرِجَ قرآن ایک کتاب ہے جو تم پر نازل کی گئی اس لیے کہ النَّاسَ مِنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ انسان کو تاریکی سے نکالے اور روشنی میں لائے

آپ فرماتے ہیں کہ پولیٹکل مباحث کو مذہبی رنگ سے الگ کر دیجیے لیکن اگر الگ کر دیں تو ہمارے پاس باقی کیا رہ جاتا ہے؟ ہم نے تو اپنے پولیٹکل خیالات بھی مذہب ہی سے سیکھے ہیں، وہ مذہبی رنگ ہی میں نہیں بلکہ مذہب کے پیدا کئے ہوئے ہیں۔ ہم انہیں مذہب سے کیونکر الگ کر دیں؟ ہمارے عقیدہ میں تو ہر وہ خیال جو قرآن کے سوا اور کسی تعلیم گاہ سے حاصل کیا گیا ہو ایک کفر صریح ہے اور پالیٹکس بھی اس میں داخل ہے۔ افسوس ہے کہ آپ حضرات نے اسلام کو کبھی بھی اس کی اصلی عظمت میں نہیں دیکھا، مَا قَدَرُوا اللّٰہَ حَقَّ قَدْرِہٖ ورنہ پولیٹکل پالیسی کے لیے نہ تو گورنمنٹ کے دروازے پر جھکنا پڑتا اور نہ ہندوؤں کے اقتدا کرنے کی ضرورت پیش آتی۔ اسی سے سب کچھ سیکھتے جس کی بدولت تمام دنیا کو آپ نے سب کچھ سکھلایا تھا۔ اسلام انسان کے لیے ایک جامع اور اکمل قانون لے کر آیا اور انسانی اعمال کا کوئی مناقشہ ایسا نہیں جس کے لیے وہ حکم نہ ہو، وہ اپنی توحید تعلیم میں نہایت غیور ہے اور کبھی پسند نہیں کرتا کہ اس کی چوکھٹ پر جھکنے والے کسی دوسرے دروازے کے سائل نہیں۔ مسلمانوں کی اخلاقی زندگی ہو یا علمی، سیاسی ہو یا معاشرتی، دینی ہو یا دنیوی، حاکمانہ ہو یا محکومانہ، وہ ہر زندگی کے لیے ایک اکمل ترین قانون اپنے اندر رکھتا ہے، اگر ایسا نہ ہوتا تو وہ دنیا کا آخری اور عالمگیر مذہب نہ ہو سکتا۔ وہ خدا کی آواز، اور اس کی تعلیم گاہ خدا کا حلقۂ درس ہے جس نے خدا کے ہاتھ پر ہاتھ رکھ دیا وہ پھر کسی انسانی دستگیری کا محتاج نہیں، یہی وجہ ہے کہ قرآن نے ہر جگہ اپنے تئیں امام مبین، حق الیقین، نور و کتاب مبین،

یقین فرمائیے کہ جو کچھ عرض کر رہا ہوں بالکل سچ ہے۔ قرآن کے اسرار و معارف میں ایک غیر متقی انسان کے لیے کوئی حصہ نہیں گو وہ علم و فضل کے تمام مدارج طے کرلے۔ انصاف فرمائیے کہ جب عالت یہ ہو تو پھر میری اس مقام میں کیا ہستی ہے!

ان کے خط میں کئی باتیں قابل غور ہیں:۔

۱۔ پولیٹکل مباحث مذہبی تعلیم سے الگ ہونے چاہئیں۔

۲۔ ہندوستان میں اس وقت جو پولیٹکل گروہ ہیں اُن میں سے الہلال کس کا ساتھ دیتا ہے؟

امر اول کی نسبت گذارش ہے کہ یہ تو جناب نے اس بنیادی اصول کو چھیڑ دیا جس پر ہم الہلال کی پوری عمارت کھڑی کرنا چاہتے ہیں۔ آپ کہیں کہ محراب خوشنما نہیں تو ممکن ہے کہ ہم بدل دیں، لیکن اگر آپ کی خواہش ہو کہ بنیاد کا پتھر بدل دیا جائے تو معاف فرمائیے اس کی تعمیل سے ہم مجبور ہیں۔ انسانی اعمال کی خواہ کوئی شاخ ہو ہم تو اُسے مذہب ہی کی نظر سے دیکھتے ہیں۔ ہمارے پاس اگر کچھ ہے تو صرف قرآن ہی ہے اس کے سوا ہم کچھ نہیں جانتے۔ ساری دنیا کی طرف سے ہماری آنکھیں بند ہیں اور تمام آوازوں سے کان بہرے ہیں، اگر دیکھنے کے لیے روشنی کی ضرورت ہے تو یقین کیجیے کہ ہمارے پاس تو "سراج منیر" کی بخشی ہوئی ایک ہی روشنی ہے اسے ہٹا دیجیے گا تو بالکل اندھے ہو جائینگے

کِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ اِلَيْكَ لِتُخْرِجَ النَّاسَ مِنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ قرآن ایک کتاب ہے جو تم پر نازل کی گئی اس لیے کہ انسان کو تاریکی سے نکالے اور روشنی میں لائے

آپ فرماتے ہیں کہ پولیٹکل مباحث کو مذہبی رنگ سے الگ کر دیجیے لیکن اگر الگ کر دیں تو ہمارے پاس باقی کیا رہ جاتا ہے؟ ہم نے تو اپنے پولیٹکل خیالات بھی مذہب ہی سے سیکھے ہیں، وہ مذہبی رنگ ہی میں نہیں بلکہ مذہب کے پیدا کئے ہوئے ہیں۔ ہم انہیں مذہب سے کیونکر الگ کر دیں! ہمارے عقیدہ میں تو ہر وہ خیال جو قرآن کے سوا اور کسی تعلیم گاہ سے حاصل کیا گیا ہو ایک کفر صریح ہے اور پالیٹکس بھی اس میں داخل ہے۔ افسوس ہے کہ آپ حضرات نے اسلام کو کبھی بھی اس کی اصلی عظمت میں نہیں دیکھا۔ مَا قَدَرُوا اللّٰہَ حَقَّ قَدْرِہٖ ورنہ پولیٹکل پالیسی کے لیے نہ تو گورنمنٹ کے دروازے پر جھکنا پڑتا اور نہ ہندوؤں کے اقتدا کرنے کی ضرورت پیش آتی۔ اسی سے سب کچھ سیکھتے جس کی بدولت تمام دنیا کو آپ نے سب کچھ سکھلایا تھا۔ اسلام انسان کے لیے ایک جامع اور اکمل قانون لے کر آیا اور انسانی اعمال کا کوئی مناقشہ ایسا نہیں جس کے لیے وہ حکم نہ ہو، وہ اپنی توحید تعلیم میں نہایت غیور ہے اور کبھی پسند نہیں کرتا کہ اس کی چوکھٹ پر جھکنے والے کسی دوسرے دروازے کے سائل ہیں۔ مسلمانوں کی اخلاقی زندگی ہو یا علمی، سیاسی ہو یا معاشرتی، دینی ہو یا دنیوی حاکمانہ ہو یا محکومانہ، وہ ہر زندگی کے لیے ایک اکمل ترین قانون اپنے اندر رکھتا ہے، اگر ایسا نہ ہوتا تو وہ دنیا کا آخری اور عالمگیر مذہب نہ ہو سکتا۔ وہ خدا کی آواز، اور اس کی تعلیم گاہ خدا کا حلقۂ درس ہے جس نے خدا کے ہاتھ پر ہاتھ رکھ دیا وہ پھر کسی انسانی دستگیری کا محتاج نہیں، یہی وجہ ہے کہ قرآن نے ہر جگہ اپنے تئیں امام مبین، حق الیقین، نور و کتاب مبین،

تبیاناً لکل شیءٍ، بصائر للناس، ھادیٌ اھدیٰ الی السبیل، جامع اضرابِ امثال، بلاغ للنّاس، حاوی بحر و بر، اور اسی طرح کے ناموں سے یاد کیا ہے۔ اکثر موقعوں پر کہا کہ وہ ایک روشنی ہے، اور روشنی جب نکلتی ہے تو ہر طرح کی تاریکی دور ہو جاتی ہے، خواہ مذہبی گمراہیوں کی ہو، خواہ سیاسی۔

قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّ كِتٰبٌ مُّبِيْنٌ يَّهْدِيْ بِهِ اللّٰهُ مَنِ اتَّبَعَ رِضْوَانَهٗ سُبُلَ السَّلٰمِ وَيُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ وَيَهْدِيْهِمْ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ (۵ : ۱۵)

بے شک تمہارے پاس اللہ کی طرف سے روشنی اور ہر بات کو بیان کرنے والی کتاب آئی ہے۔ اللہ اس کے ذریعہ سلامتی کے راستوں پر ہدایت کرتا ہے، اُس کو جو اس کی رضا چاہتا ہے اور اس کو ہر طرح کی گمراہی کی تاریکی سے نکال کر ہدایت کی روشنی میں لاتا، اور صراط مستقیم پر چلاتا ہے۔

دنیا میں کونسی کتاب ہے جس نے خود اپنی زبان سے اپنی نسبت ایسے عظیم الشان دعوے کیے ہوں! اس آیت میں صاف تبلا دیا ہے کہ قرآن مجید روشنی ہے، اور روشنی ہے تو تمام انسانی اعمال کی تاریکیاں صرف اسی سے دور ہو سکتی ہیں۔ پھر کہا کہ وہ ہر بات کو کھلے کھلے طور پر بیان کر دینے والی ہے اور انسانی اعمال کی کوئی شاخ ایسی نہیں جس کے لیے اس کے اندر کوئی فیصلہ نہ ہو۔ اس ٹکڑے کی تائید دوسری جگہ کر دی کہ :-

وَلَقَدْ جِئْنٰهُمْ بِكِتٰبٍ فَصَّلْنٰهُ    بے شک ہم نے اُن کو کتاب دی جس کو ہم نے

عَلٰی عِلۡمٍ هُدًی وَّ رَحۡمَۃً   علم کے ساتھ مفصل کر دیا ہے، وہ ہدایت بخش
لِّقَوۡمٍ یُّؤۡمِنُوۡنَ ۔   اور رحمت ہے ارباب ایمان کے لیے۔

اس کے بعد پہلی آیت میں قرآن کو سُبل السلام کے لیے ہادی بتلایا کہ وہ تمام سلامتی کی راہوں کی طرف راہنمائی کرتا ہے اور اگر آپ کے سامنے پولیٹکل اعمال کی بھی کوئی راہ ہے تو کوئی وجہ نہیں کہ اس کی سلامتی آپ کو قرآن سے نہ ملے۔ پھر کہا کہ وہ انسان کو تمام گمراہیوں کی تاریکی سے نکال کر ہدایت کی روشنی میں لاتی ہے اور ہم دیکھ رہے ہیں کہ ہماری پولیٹکل گمراہیاں صرف اس لیے ہیں کہ ہم نے قرآن کے دست راہنما کو اپنا ہاتھ سپرد نہیں کیا، ورنہ تاریکی کی جگہ آج ہمارے چاروں طرف روشنی ہوتی۔ آخر میں کہہ دیا کہ وہ "صراط المستقیم" پر لے جانے والی ہے اور "صراط المستقیم" کی اصطلاح قرآن کی زبان میں ایسی جامع و مانع ہے کہ ساری دنیا اسی کے اندر سمجھئے۔

افسوس ہے کہ طول بیانی کا موقع نہیں ورنہ اس بحث نے سیکڑوں آیتیں دماغ کے سامنے کر دی ہیں، ایک جگہ فرمایا:-

اَنۡزَلۡنَا عَلَیۡكَ الۡكِتٰبَ تِبۡیَانًا   (اے پیغمبر) ہم نے تجھ پر کتاب اُتاری جو ہر چیز کو
لِّكُلِّ شَیۡءٍ وَّ هُدًی وَّ رَحۡمَۃً   کھول کھول کر بیان کر دینے والی ہے اور نیز ہدایت
لِّقَوۡمٍ یُّؤۡمِنُوۡنَ ۝   بخش اور رحمت ہے صاحبان ایمان کے لیے۔

سورۂ یوسف کے آخری رکوع میں فرمایا:-

مَا كَانَ حَدِیۡثًا یُّفۡتَرٰی وَ   قرآن کوئی بنائی ہوئی بات نہیں ہے بلکہ جو
لٰكِنۡ تَصۡدِیۡقَ الَّذِیۡ بَیۡنَ یَدَیۡهِ   صداقتیں اس سے پہلے کی موجود ہیں ان

وَتَفْصِيْلَ كُلِّ شَيْءٍ وَّهُدًى — کی تصدیق کرتا ہے اور اس میں ارباب ایمان کے
وَّرَحْمَةً لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ۞ — لیے ہر چیز کا تفصیلی بیان اور ہدایت اور رحمت ہے۔

ایک اور جگہ ارشاد ہوا:۔

وَلَقَدْ ضَرَبْنَا لِلنَّاسِ فِيْ هٰذَا — ہم نے انسان کے سمجھانے کے لیے اس قرآن
الْقُرْاٰنِ مِنْ كُلِّ مَثَلٍ لَّعَلَّهُمْ — میں سب طرح کی مثالیں بیان کر دی ہیں تاکہ لوگ
يَتَذَكَّرُوْنَ — نصیحت حاصل کریں۔

اِن آیات میں قرآن کا دعویٰ بالکل صاف ہے وہ ہر طرح کی تعلیمات کے لیے اپنے تئیں ایک کامل معلم ظاہر کرتا ہے۔ پھر اس کی تعلیم صاف اور غیر پیچیدہ ہے بشرطیکہ اس پر تدبر اور تفکر کیا جائے:۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ عَلٰى — تمام تعریفیں اُس خدا کے لیے ہیں جس نے
عَبْدِهِ الْكِتٰبَ وَلَمْ يَجْعَلْ لَّهٗ — اپنے بندہ پر قرآن اُتارا اور اُس میں کسی طرح
عِوَجًا ۞ (۱۸: ۱) — کی پیچیدگی نہ رکھی۔

پس یہ کیونکر ممکن ہے کہ اس کے پیرو اپنی زندگی کے ایک ضروری شعبہ یعنی سیاسی اعمال کے لیے دوسروں کے دروازوں کے سائل بنیں، حالانکہ خود قرآن اُن کے پاس ایک حکم اور ایک امام مبین ہے۔

وَكُلَّ شَيْءٍ اَحْصَيْنٰهُ فِيْٓ اِمَامٍ — اور ہر شے کو ہم نے اس کتاب واضح (قرآن)
مُّبِيْنٍ (۳۶: ۱۲) — میں جمع کر دیا ہے۔

دوسری جگہ اس کو تمام اُمور کے لیے قول فیصل بیان کیا:۔

اِنَّهٗ لَقَوْلٌ فَصْلٌ وَّمَا — بیشک یہ قرآن ایک قول فیصل ہے، تمام اختلافات

هُوَ بِالْهَزْلِ (۸۶: ۱۴) واعمال کے لیے اور کوئی بے معنی و فضول بات نہیں۔

مسلمانوں کی ساری مصیبتیں صرف اسی غفلت کا نتیجہ ہیں کہ اُنھوں نے اس الٰہی تعلیم گاہ کو چھوڑ دیا اور سمجھنے لگے کہ صرف روزہ نماز کے مسائل کے لیے اس کی طرف نظر اُٹھانے کی ضرورت ہے ورنہ اپنے تعلیمی، تمدنی اور سیاسی اعمال سے اسے کیا سروکار؟ لیکن وہ جس قدر قرآن سے دور ہوتے گئے اُتنا ہی تمام دنیا اُن سے دور ہوتی گئی اور جس راہ میں قدم اُٹھایا گمراہی کی ظلمت سے دوچار ہوئے۔ اس وقت کی پیشین گوئی پہلے ہی قرآن نے کر دی تھی:-

وَقَالَ الرَّسُوْلُ يٰرَبِّ قیامت کے دن رسول اللہ عرض کرینگے کہ
اِنَّ قَوْمِی اتَّخَذُوْا هٰذَا خدایا میری اُمت نے اس قرآن کو ہذیان
الْقُرْاٰنَ مَهْجُوْرًا (۲۵: ۳۰) سمجھا (اور اس پر عمل نہ کیا)

ہم نہیں سمجھتے کہ اگر نزول قرآن کے وقت مشرکان مکہ اس سے اعراض واغماض کرتے تھے تو ان میں اس سے زیادہ کیا تمرد و سرکشی تھی جتنی آج صدیوں سے تمام مسلمانانِ عالم، اور ان کا ہر طبقہ خواہ وہ مدعیانِ ریاست دینی کا ہو، یا مسند نشینان تخت دنیوی کا، بلا استثنا رکر رہا ہے؟ وہ اگر قرآن کی تلاوت کے وقت کانوں میں اُنگلیاں ڈال لیتے تھے یا کعبہ کے اندر شور مچاتے اور تالیاں پیٹتے تھے کہ اس کی آواز کسی کے سُننے میں نہ آئے تو آج خود مسلمان کانوں کی جگہ دلوں کو بند کیے ہوئے ہیں اور شور مچانے کی جگہ گو خاموش ہیں مگر ان کے نفس نے انسانی ہنگاموں کا ایسا غل مچا دیا ہے کہ خدا کی آواز کسی کے کان میں نہیں پڑتی:-

| | |
|---|---|
| وَإِذَا قَرَأْتَ الْقُرْآنَ جَعَلْنَا | اے پیغمبر جس وقت تم قرآن پڑھتے |
| بَيْنَكَ وَبَيْنَ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ | ہو، ہم تم میں اور اُن لوگوں میں |
| بِالْآخِرَةِ حِجَابًا مَسْتُورًا وَّ | جنہیں آخرت کا یقین نہیں |
| جَعَلْنَا عَلَىٰ قُلُوبِهِمْ أَكِنَّةً أَنْ | ایک چھپا دینے والا پردہ ڈال دیتے |
| يَفْقَهُوهُ وَفِي آذَانِهِمْ وَقْرًا، | ہیں، نیز ان کے دلوں پر غلاف ڈال |
| وَإِذَا ذَكَرْتَ رَبَّكَ فِي الْقُرْآنِ | دیتے ہیں تاکہ قرآن نہ سمجھ سکیں اور ان |
| وَحْدَهُ وَلَّوْا عَلَىٰ أَدْبَارِهِمْ نُفُورًا | کے کانوں میں گرانی پیدا کر دیتے ہیں |
| (۱۷: ۴۶) | تاکہ سُن نہ سکیں ۔ |

پس اگر آپ کو یہ غلطیاں پریشان کیے ہوئے ہے تو افسوس ہے کہ ہم اُسے دور نہیں کر سکتے ۔ اگر ہم کو اپنے مقاصد بالتفصیل بیان کرنے کی مہلت نہیں ملی تو مضائقہ نہیں وہ نہایت مختصر لفظوں میں بھی آج سُنائے جا سکتے ہیں۔ ہم بالاختصار عرض کر دیتے ہیں کہ الہلال کا مقصد اصلی اس کے سوا کچھ نہیں کہ وہ مسلمانوں کو ان کے تمام اعمال و معتقدات میں صرف کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ پر عمل کرنے کی دعوت دیتا ہے اور خواہ تعلیمی مسائل ہوں خواہ تمدنی، سیاسی ہوں خواہ اور کچھ وہ ہر جگہ مسلمانوں کو صرف مسلمان دیکھنا چاہتا ہے۔ اس کی صدا صرف یہی ہے کہ تَعَالَوْا إِلَىٰ كَلِمَةٍ سَوَاءٍ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ (۳: ۵۷) اُس کتاب اللہ کی طرف آؤ جو ہم اور تم دونوں میں مشترک ہے اور جس سے کسی کو اعتقاداً انکار نہیں مگر عملاً یہ حال ہے کہ:-

| | |
|---|---|
| الَّذِينَ قَالُوا آمَنَّا بِأَفْوَاهِهِمْ | اُنھوں نے زبان سے تو کہہ دیا کہ ہم ایمان |

وَلَمْ تُؤْمِنْ قُلُوبُهُمْ (۵: ۴۵) لائے ہیں لیکن ان کے دلوں میں ایمان نہیں

خدا تم کو اپنے کلام کے آگے سربلند کرتا ہے، تم کیوں اس سے گردن موڑ کر انسانوں کے آگے ذلت کا سر جھکاتے ہو؟ اس کے سوا الہلال کی تعلیم کا اور کوئی مقصد نہیں۔

وَمَنْ اَحْسَنُ قَوْلًا مِّمَّنْ دَعَآ اور اس سے بہتر کس کی بات ہو سکتی تھی

اِلَى اللّٰهِ وَعَمِلَ صَالِحًا وَّقَالَ جو خدا کی طرف دعوت دے اور عمل اچھے

اِنَّنِيْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ (۳۲: ۳۱) کرے اور کہے کہ میں مسلمان ہوں

آپ کا دوسرا سوال یہ ہے کہ ہندوستان میں پولیٹکل خیالات کے تین راستے موجود ہیں۔ الہلال کس راہ پر قوم کو چلانا چاہتا ہے؟ پھر آپ نے ان کو گنوا بھی دیا ہے لیکن افسوس ہے کہ آپ ایک چوتھی راہ کو بالکل بھول گئے۔ یہ تین راستے تو آج آپ کے سامنے نمودار ہوتے ہیں مگر وہ چوتھی راہ تو وہ قدیمی راہ ہے جس پر چل کر ہزاروں ہستیاں منزلِ مقصود تک پہنچ چکی ہیں۔ آسمان و زمین کے فاطر نے جس وقت انسانوں کو آنکھیں دیکھنے کے لیے عطا فرمائیں اُسی وقت اس کے سامنے یہ راہ بھی کھول دی تھی۔ آدم نے اس پر قدم رکھا اور نوح نے پتھروں کی بارش میں اس کا وعظ کہا، ابراہیم نے اسی کی نشانی کے لیے قربانگاہ بنائی اور اسمٰعیل نے اس کے لیے اینٹیں چُنیں، یوسف سے مصر کے قید خانہ میں جب ایک ساتھی نے پوچھا تو اسی راہ کی اُس نے راہنمائی کی، اور موسیٰ جب وادی ایمن میں روشنی کے لیے بیقرار ہوا تو اسی راہ کی تجلی ایک سبز درخت کے اندر نظر آئی، گلیل کا اسرائیلی واعظ جب یروشلم کے قریب ایک پہاڑ پر چڑھا تو اس کی نظر اسی راہ پر تھی اور پھر جب

خداوند سعیر سے چمکا اور فاران کی چوٹیوں پر نمودار ہوا تو وہی راہ تھی جس کی طرف اُس نے دنیا کو دعوت دی۔

| | |
|---|---|
| شَرَعَ لَكُمْ مِّنَ الدِّيْنِ مَا | اللہ نے تمہارے دین کا وہی راستہ ٹھہرایا |
| وَصّٰى بِهٖ نُوْحًا وَّالَّذِيْٓ | ہے جس پر چلنے کا اُس نے نوح کو حکم دیا، |
| اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ وَمَا وَصَّيْنَا | اور اے پیغمبر وہی تمہاری طرف اُتارا گیا |
| بِهٖٓ اِبْرٰهِيْمَ وَمُوْسٰى وَعِيْسٰٓى | اور اسی کا ہم نے ابراہیم اور موسیٰ اور عیسیٰ |
| اَنْ اَقِيْمُوا الدِّيْنَ وَلَا تَتَفَرَّقُوْا | کو حکم دیا کہ اس دین کے راستہ کو قائم رکھنا |
| فِيْهِ | اور اُس میں تفرقہ نہ ڈالنا۔ |

یہی وہ راہ ہے جس کی نسبت (یوسف صدیق) نے قید خانہ مصر میں یہ کہہ کر اپنا وعظ ختم کیا تھا کہ:۔

| | |
|---|---|
| ذٰلِكَ الدِّيْنُ الْقَيِّمُ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ | یہی سیدھا راستہ ہے مگر بہت ہیں جو |
| النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ (۱۲: ۴۰) | نہیں جانتے۔ |

اور جس کی نسبت داعی اسلام کو حکم ہوا تھا کہ کہہ دے!

| | |
|---|---|
| هٰذِهٖ سَبِيْلِيْٓ اَدْعُوْٓا اِلَى | میرا راستہ یہ ہے، تم سب کو اللہ کی طرف |
| اللّٰهِ عَلٰى بَصِيْرَةٍ اَنَا وَمَنِ | بُلاتا ہوں میں اور جو لوگ میرے پیرو ہیں |
| اتَّبَعَنِيْ (۱۲: ۱۰۸) | سب عقل و بصیرت کے ساتھ اسی دین کے راستہ |
| | پر ہیں۔ |

الحمد للہ کہ ہم "وَمَنِ اتَّبَعَنِيْ" کے زمرے میں داخل ہیں اور اسی لیے جناب کی قرار دی ہوئی ان تینوں انسانی راہوں سے کوئی واسطہ نہیں رکھتے، بلکہ

اس چوتھی راہِ الٰہی کی طرف دعوت دیتے ہیں۔ یہ قرآن کی بتائی ہوئی راہ صراط المستقیم ہے۔ اور ہمارا عقیدہ ہے کہ جو مسلمان اپنے کسی عمل و اعتقاد کے لیے بھی اس کتاب کے سوا کسی دوسری جماعت یا تعلیم کو اپنا راہنما بنالے وہ مسلم نہیں بلکہ شرک فی صفات اللہ کی طرح شرک فی صفات القرآن کا مجرم اور اس لیے مشرک ہے:۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ ھَدٰنَا لِھٰذَا وَمَا کُنَّا لِنَھْتَدِیَ لَوْلَآ اَنْ ھَدٰنَا اللّٰہُ

## مسلمانوں کے سامنے خود اُنکی پولیٹیکل راہ موجود ہے

آپ پوچھتے ہیں کہ "آج کل ہندوؤں کے دو پولیٹکل گروہ موجود ہیں آپ اُن میں سے کس کے ساتھ ہیں؟" گذارش ہے کہ ہم کسی کے ساتھ نہیں بلکہ صرف خدا کے ساتھ ہیں۔ اسلام اس سے بہت ارفع و اعلیٰ ہے کہ اُس کے پیروؤں کو اپنی پولیٹکل پالیسی قائم کرنے کے لیے ہندوؤں کی پیروی کرنی پڑے۔ مسلمانوں کے لیے اس سے بڑھ کر کوئی شرم انگیز سوال نہیں ہو سکتا کہ وہ دوسروں کی پولیٹکل تعلیموں کے آگے جھک کر اپنا راستہ پیدا کریں۔ ان کو کسی جماعت میں شامل ہونے کی ضرورت نہیں وہ خود دنیا کو اپنی جماعت میں شامل کرنے والے اور اپنی راہ پر چلانے والے ہیں اور صدیوں تک چلا چکے ہیں۔ وہ خدا کے سامنے کھڑے ہو جائیں تو ساری دُنیا اُن کے آگے کھڑی ہو جائیگی۔ اُن کا خود اپنا راستہ موجود ہے، راہ کی تلاش میں کیوں اوروں کے دروازوں پر بھٹکتے پھریں؟ خدا ان کو سر بلند کرتا ہے تو وہ کیوں اپنے سروں کو جھکاتے ہیں؟ وہ خدا کی جماعت ہیں اور خدا کی غیرت (والغیرۃ من شان حضرۃ الربوبیۃ) اس کو کبھی گوارا نہیں کر سکتی کہ اس کی چوکھٹ پر جھکنے والوں کے سر غیروں کے آگے بھی جھکیں:۔ اِنَّ اللّٰہَ لَا یَغْفِرُ

اَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ وَيَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ يَّشَاۗءُ

## مگر وہ راہ کس طرف لیجانا چاہتی ہے

پس الہلال کی اور تمام چیزوں کی طرح پالٹکس میں بھی یہی دعوت ہے کہ نہ تو گورنمنٹ پر بیجا اعتماد کیجیے اور نہ ہندوؤں کے حلقۂ درس میں شریک ہو جیے صرف اُس راہ پر چلیے جو اسلام کی بتلائی ہوئی صراط المستقیم ہے۔

۱۔ اسلام کا اساس اولیں اصول توحید ہے، وہ سکھلاتا ہے کہ صرف خدا کو مانو اور صرف خدا کے آگے جھکو، اُسی سے مدد مانگنی چاہیے اور اسی کی اعانت پر اعتماد کرنا چاہیے (اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ) جس طرح خدا کی ذات کو ایک ماننا توحید میں داخل ہے اسی طرح اس کی صفات میں کسی دوسری ہستی کو شریک نہ کرنا جزء توحید ہے۔ پس خدا کے سوا کوئی نہیں جس کا حکم انتہائی حکم ہو، کوئی نہیں جو عاجزی و تذلل کا مستحق ہو، کوئی نہیں جس کی جبروت وعظمت کے آگے چون وچرا کی گنجائش نہ ہو، اور کوئی نہیں جو ڈرنے اور خوف کرنے کے لائق ہو۔

۲۔ اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو خیر الامم بنایا اور دنیا میں اپنی نیابت اور خلافت بخشی، پس اپنے درجہ کو ہر مسلمان محسوس کرے اور افسردگی، بے ہمتی، خوف و مرعوبیت کی جگہ اپنے اندر بلندی، خودداری، طاقت اور استحکام پیدا کرے۔

۳۔ خدا تعالیٰ نے مسلمانوں کو ایک عادلانہ قوت قرار دیا اور فرمایا کہ "جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا" ان کا ہر کام عدل و اعتدال پر مبنی ہوگا، پس مسلمانوں کو ہر موقعہ پر میانہ روی اور اعتدال کو ملحوظ رکھنا چاہیے۔

ہم مسلمان دنیا میں صلح و امن کا پیام ہیں، انہوں نے تلوار بھی اٹھائی ہے تو صلح کی حمایت میں، پس فتنہ و فساد اگر اوروں کے لیے معیوب و جُرم ہے تو اُن کے لیے تو معصیت اور فسق ہے۔ دنیا میں جن قوموں نے فتنہ و فساد اختیار کیا وہ قہرِ الٰہی سے مغضوب و مردود ہو گئے۔

۵۔ قرآن ان کو سکھاتا ہے کہ :۔

تَعَاوَنُوْا عَلَى الْبِرِّ وَالتَّقْوٰى وَ لَا تَعَاوَنُوْا عَلَى الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ — ایک دوسرے کی مدد کرو نیکی اور پرہیزگاری کے کاموں کے لیے، گناہ اور فساد کے لیے نہیں۔

وہ دنیا میں خدا کے پاس اس امر کے ذمہ دار ہیں کہ نیکی کی حفاظت کریں اور فساد کو روکیں، پس ہر اچھی بات کرنے والوں کے وہ مددگار ہوں خواہ وہ گورنمنٹ ہو یا کوئی اور قوم۔

۶۔ قرآن انتظام عالم کے لیے ضروری سمجھتا ہے کہ شخصی استبداد و اقتدار کی مخالفت کرے، اس کی تعلیم یہ ہے کہ خدا کے سوا کوئی نہیں جو انسانوں کو محض اپنی رائے اور خواہش کے بنائے ہوئے احکام کی تعمیل پر مجبور کرنے کا حق رکھتا ہو۔

| | |
|---|---|
| مَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّؤْتِيَهُ | یہ حق کسی بشر کو نہیں پہنچتا کہ اللہ تعالیٰ |
| اللّٰهُ الْكِتٰبَ وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ | اسے کتاب اور عقل اور حکم اور نبوت |
| ثُمَّ يَقُوْلَ لِلنَّاسِ كُوْنُوْا | عطا کرے اور وہ لوگوں سے کہے کہ |
| عِبَادًا لِّيْ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ | اللہ کو چھوڑ کر میری بندگی کرو۔ |

(۳ : ۷۹)

جس چیز کا اختیار انبیاء کرام کو نہیں اس کا حق کسی دنیوی طاقت و حکومت کو بھی نہیں مل سکتا۔ البتہ وہ ملت اور جماعت کے اندر اپنی عقل کو مخفی بتلاتا ہے اور کہتا ہے (یَدُ اللّٰہِ عَلَی الْجَمَاعَۃِ) "اللہ کا ہاتھ جماعت پر ہے" پس اس کے نزدیک وہی حکومت جائز ہوسکتی ہے جو شخصی نہ ہو بلکہ کسی ملت اور قوم کے ہاتھ میں ہو، اسی بنا پر اس نے مشورے کا حکم دیا ہے۔

وَاَمْرُھُمْ شُوْرٰی بَیْنَھُمْ وَشَاوِرْھُمْ فِی الْاَمْرِ ۔ اور ان کو حکم دیا کہ آپس میں مشورہ کرکے تمام کام انجام دیں نیز پیغمبر تمام امور و معاملات کو مشورے کے ساتھ انجام دیا کرو۔

پس مسلمانوں کا فرض ہونا چاہیے کہ وہ جائز آزادی کے حصول کے لیے کوشش کریں اور پارلیمنٹری حکومت انہیں جب تک نہ مل جائے اپنے اصول مذہبی کی خاطر چین نہ لیں۔

یہ اصول ہیں جن سے ہم اپنی پولیٹیکل پالیسی تیار کرسکتے ہیں اور جس کے لیے ہمیں نہ تو ماڈریٹ ہندوؤں کی کاسہ لیسی کی ضرورت ہے نہ اکسٹریمیٹ کی۔ اگر ہم ایسا کریں تو ایک اعتدال پسند مگر بے خوف جماعت ہونگے اور ہم سے کسی فریق کو ضرر اور نقصان کا خوف نہ ہوگا۔ ہم بالکل اپنے مذہبی اصول کے مطابق ملک کی ترقی اور آزادی کے لیے سعی کرینگے لیکن ہماری سعی فتنہ، فساد اور شورش و بغاوت سے بالکل پاک ہوگی۔ قرآن نے ہم کو سکھلایا ہے (لَا تُفْسِدُوْا فِی الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِھَا) امن کے بعد زمین پر فساد نہ پھیلاؤ برٹش گورنمنٹ نے یقیناً ہم کو امن دیا ہے اور اس امن میں ہم آزادی کے ساتھ

اپنے مذہبی فرائض انجام دیتے ہیں پس اب باغیانہ شر و فساد اور مغویانہ قانون شکنی صلاح کے بعد زمین کو آلودۂ فساد کرنا ہوگا، اور یہ یقیناً خدا کا جرم اور عصیان ہے۔ قرآن کی یہ تعلیم ہے کہ تَعَاوَنُوْا عَلَى الْبِرِّ وَالتَّقْوٰى وَلَا تَعَاوَنُوْا عَلَى الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ پس جو لوگ ملک میں فساد پھیلاتے ہوں خواہ وہ ہندو انارکسٹ ہوں یا جرائم پیشہ جماعتیں ہمارا فرض ہونا چاہیے کہ ان سے دوری ڈھونڈیں اور بن پڑے تو ان کے دفعیے کے لیے کوشش کریں۔

گورنمنٹ کو بھی یاد رکھنا چاہیے کہ اگر ہم سچے مسلمان ہو جائیں تو جس قدر اپنے نفس کے لیے مفید ہونگے اتنا ہی گورنمنٹ کے لیے، نیز اسی قدر اپنے ہمسایوں کے لیے۔ اس کو بھولنا نہ چاہیے کہ اگر ہم سچے مسلمان ہوں تو ہمارے ہاتھ میں قرآن ہوگا اور جو ہاتھ قرآن سے رکا ہوا ہو وہ بم کا گولہ یا ریوالور نہیں پکڑ سکتا۔ البتہ یہ بھی سمجھ لینا چاہیے کہ اسلام نے ہم کو آزادی بخشنے اور آزادی حاصل کرنے دونوں کی تعلیم دی ہے۔ ہم جب حاکم تھے تو ہم نے آزادی دی تھی، اور اب ہم محکوم ہیں تو وہی چیز طلب کرتے ہیں۔ ہم خدا کی مرضی اسی میں یقین کرتے ہیں کہ قوموں اور ملکوں کو اپنے اوپر آپ حکومت کرنے کے لیے آزاد چھوڑ دیا جائے اور یورپ خود اسی اصول پر کاربند ہوکر آزاد ہو چکا ہے۔ ہم انگلستان سے آج اسی چیز کے طالب ہیں جس شے کے لیے وہ خود کل تک بے قرار تھا۔ بے شک اگر اسلام کی بتلائی ہوئی پالیٹکس کی راہ ہمارے سامنے ہوگی تو ہم ایک طاقتور گروہ ہونگے، بے خوف ہونگے، اظہارِ حق میں بیباک ہونگے، کیونکہ ہم خدا کے سوا کسی سے نہیں ڈرتے، لیکن اسلام ہی کے بتلائے ہوئے اصولوں کی وجہ سے قانون اور حکومت بھی ہماری طرف

سے بے خطر ہوگی۔ چونکہ ہماری راہ صاف اور غیر مشتبہ ہوگی اس لیے ہماری نیت اور ہماری زبان بھی ایک ہوگی۔ ہم جوش میں بھی آئینگے لیکن ہمارا جوش اور ایجی ٹیشن قانون اور امن کے حدود کے اندر ہوگا کیونکہ خدا نے کہا ہے کہ فساد مت کرو۔ اب تک مسلمانوں کے جو پیشرو قوم کو چپ اور غافل رکھنے کی سعی کرتے رہے وہ اندر ہی اندر پھوڑے کو پکاتا اور راکھ کے اندر چنگاریوں کو دبانا چاہتے تھے لیکن اگر ہم اس راہ پر آئے تو ہمارے زخم دل پر نہیں بلکہ کھلے ہوئے چہروں پر ہونگے، ہماری خواہشوں اور شکایتوں کے پھوڑے اندر ہی اندر امن کے جسم کو نقصان نہیں پہنچائینگے، بلکہ پھوٹ کر بہہ جائینگے۔ ہم شور ضرور مچائینگے مگر پھر دل میں کچھ باقی نہ رہیگا، فریاد ضرور کرینگے مگر اندر شکایتوں کی آگ کو نہیں پالینگے پس گورنمنٹ کی بھی مصلحت یہی ہے کہ ہم کو مسلمان بننے کے لیے چھوڑ دے، کیونکہ مسلمان ہونے کے بعد ہم اپنے نفس کے لیے، نیز تمام عالم کے لیے یکساں طور پر مفید ہستی ہو سکتے ہیں۔

یہ الہلال کی پالیسی ہے اور یہی دعوت ہے جس کی طرف ہم مسلمانوں کو بلانا چاہتے ہیں۔ یہی انسانی دماغ کی اختراع نہیں اور نہ کسی انسانی گروہ کا اتباع تقلید ہے بلکہ اُس رب العالمین نے جس نے کتاب و حکمت اور عدل و میزان کے ساتھ اپنے رسولوں کو دنیا میں بھیجا، یہ راہ ہمارے سامنے کھول دی ہے۔ وہ اگر توفیق بخشے تو اُس کی دی ہوئی زندگی کو اسی دعوت حق میں ختم کر دینا چاہتے ہیں۔ نہ کسی سے جنگ ہے نہ کسی سے مناقشہ، نہ صلہ کی توقع نہ داد کی اُمید، اس راہ کے داعی کریم کو جو حکم دیا گیا تھا وہ ہمارے سامنے موجود ہے:-

فَادْعُ وَاسْتَقِمْ كَمَآ اُمِرْتَ وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَهُمْ وَقُلْ اٰمَنْتُ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنْ كِتٰبٍ وَّاُمِرْتُ لِاَعْدِلَ بَيْنَكُمْ اَللّٰهُ رَبُّنَا وَرَبُّكُمْ لَنَآ اَعْمَالُنَا وَلَكُمْ اَعْمَالُكُمْ لَا حُجَّةَ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ اَللّٰهُ يَجْمَعُ بَيْنَنَا وَاِلَيْهِ الْمَصِيْرُ

(اے پیغمبر) تو اُن کو دعوت دے اور جو حکم دیا گیا ہے اُس پر قائم ہو جا، اُنکی خواہشوں پر نہ چل اور اُن کو کہدے کہ تمام اُتری ہوئی کتابوں پر میرا ایمان ہے اور مجھ کو حکم ملا ہے کہ عدل کروں۔ وہی اللہ ہمارا اور تمہارا دونوں کا پروردگار ہے، ہمارا عمل ہمارے لیے اور تمہارا عمل تمہارے لیے۔ جھگڑنے کی کوئی بات نہیں اللہ نے ہم سب کو ایک جا جمع کر دیا اور سب کو اسی کی طرف جانا ہے۔

مسلم لیگ مسلمانوں کی پولیٹیکل راہنمائی کرنا چاہتی ہے تو اُس کو یہی راہ اختیار کرنی چاہیے۔ وَاللّٰهُ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ۔

# صبحِ اُمید

بہ بدمستی سزد گر متہم سازد مرا ساقی
ہنوز از بادۂ پارینہ ام پیمانہ بردارد

## نزولِ رحمتِ الٰہی و حیات بعد الممات

قدرتِ الٰہی کی بخشائشوں کو کون شمار کر سکتا ہے:-

وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَۃَ اللّٰہِ لَا تُحْصُوْھَا (۱۶:۳۴)
اگر تم اللہ کی نعمتوں کا شمار کرنا چاہو تو کبھی نہ کر سکو گے۔

عالم کائنات کی کونسی شے ہے جو اپنے اندر قدرت الٰہی کی کوئی نشانی نہ رکھتی ہو؟

وَکَاَیِّنْ مِّنْ اٰیَۃٍ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَمُرُّوْنَ عَلَیْھَا وَھُمْ عَنْھَا مُعْرِضُوْنَ۔
اور آسمان و زمین میں اسکی قدرت و عظمت کی کتنی ہی نشانیاں ہیں جن پر سے غافل انسان گذر جاتا ہے اور غور نہیں کرتا

لیکن عالم مادی کے آثار و آیات میں ایک بہت بڑی نشانی بارش کا نزول اور زمین کی نباتاتی حیات و ممات ہے:

اَللّٰہُ الَّذِیْ یُرْسِلُ الرِّیٰحَ فَتُثِیْرُ سَحَابًا فَیَبْسُطُہٗ فِی السَّمَآءِ
اللہ ہی ہے جو ہواؤں کو بھیجتا ہے اور وہ بادلوں کو ان کی جگہ سے ابھارتی ہیں، پھر خدا

كَيْفَ يَشَآءُ وَيَجْعَلُهٗ كِسَفًا فَتَرَى الْوَدْقَ يَخْرُجُ مِنْ خِلٰلِهٖ فَاِذَآ اَصَابَ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖٓ اِذَا هُمْ يَسْتَبْشِرُوْنَ۔

جس طرح چاہتا ہے اُن سے کام لیتا ہے، کبھی بادلوں کو آسمان پر پھیلا دیتا ہے کبھی اُن کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیتا ہے اور تم کو ایسا نظر آتا ہے کہ گویا ان کے بیچ سے مینہ نکلا چلا آتا ہے۔ پھر جب خدا اپنے بندوں میں سے جن پر چاہتا ہے اُسے برسا دیتا ہے تو وہ خوشیاں منانے لگتے ہیں۔

اس عالم حیات کی ساری زندگی پانی کے وجود سے ہے

وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ۔

اور ہم نے دنیا کی ہر چیز میں پانی سے زندگی اور زندگی کی شادابی رکھی۔

جب زمین آفتاب کے آتشکدۂ حرارت سے قریب ہو جاتی ہے، اس کی شعلہ باریوں سے سطح زمین کا ذرہ ذرہ تپنے لگتا ہے، زندگی کی تمام علامتیں مفقود ہو جاتی ہیں، ہر شے پر مردنی، اور ہر چہرہ پر افسردگی چھا جاتی ہے، دریا اُتر جاتے ہیں ندیاں خشک ہو جاتی ہیں، زمین کے اندر کا خزانہ رطوبت بھی خالی ہو جاتا ہے، اور سبزہ و گل کی تر و تازگی اور کھیتوں کی شادابی دونوں خشک سالی کی تیغ سے ہلاک ہو جاتی ہیں، تو اُس وقت زمین اور زمین پر بسنے والی ہر نباتی اور حیوانی رُوح پانی کے لیے بیقرار ہوتی ہے، اور کوئی آنکھ نہیں ہوتی جو آسمان کی طرف اُمید سے نہ اُٹھتی ہو اور پھر مایوس ہو کر العطش! العطش! نہ پکارتی ہو، لیکن جب مایوسی انتہا درجہ تک پہنچ جاتی ہے اور اُمید کا کوئی سہارا باقی نہیں رہتا تو پھر یکایک عالم ساوی میں ایک انقلاب عظیم نمودار ہوتا ہے اور بجلی کی چمک اور بادل کی گرج صدائے اُمید

بن کر دنیا میں پھیل جاتی ہے:-

فَانْظُرْ اِلٰی اٰثَارِ رَحْمَتِ اللّٰهِ کَیْفَ یُحْیِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا اِنَّ ذٰلِكَ لَمُحْیِ الْمَوْتٰی وَهُوَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ (۳۰: ۵۰)

پس رحمت الٰہی کی ان نشانیوں کو دیکھو کہ کیونکر وہ زمین کو موت کے بعد دوبارہ حیات بخشتا ہے؟ بے شک وہ مردوں کو جلانے والا ہے اور ہر شے پر قادر ہے۔

## اخلاقی و قلبی حیات و ممات

انسانی قلوب کی حیات و ممات اور قوموں کی اخلاقی زندگی اور موت کا بھی یہی حال ہے۔ مایوسیاں جب حد درجہ تک پہنچ جاتی ہیں، اور انسانی سعی اُمید کی کوئی راہ اپنے سامنے نہیں دیکھتی تو وہ خدا جو انسان کی جسمانی زندگی کے لیے اپنے آسمان کو حکم دیتا ہے کہ بارانِ رحمت کا دروازہ کھول دے، ضرور ہے کہ انسان کی قلبی زندگی کے لیے بھی اپنے ملائکہ رحمت کو بھیج دے تاکہ پیغامِ اُمید سے مُردہ دلوں میں زندگی کی حرکت پیدا کر دیں۔

## صبحِ اُمید

گذشتہ چند سالوں سے تمام عالمِ اسلامی میں ایک اخلاقی بیداری کے جو آثار نمایاں ہو رہے ہیں، وہ اُمید دلاتے ہیں کہ شاید ہماری مایوسیوں کی انتہا سے اُمید کا آغاز شروع ہو، لیکن آج ہم صرف مسلمانانِ ہند کے موجودہ حالات پر نظر ڈالنا چاہتے ہیں۔

ہم نے ابتدائے اشاعت سے الہلال میں مسلمانوں کی گذشتہ اور موجودہ

حالت پر مرثیہ خوانی کی ہے اور ان کے اعمال زندگی کی ہر شاخ کو مایوسی کی نظر سے دیکھا ہے لیکن حضرت یعقوب نے اپنے لڑکوں کو نصیحت کی تھی "لَا تَایْئَسُوا مِنْ رَّوْحِ اللّٰہِ" اللہ کی روح رحمت سے مایوس نہ ہو۔ اور اسلام پہلی چیز جو اپنے پیرو کو بخشتا ہے وہ اُمید ہی ہے

وَمَنْ یَّقْنَطُ مِنْ رَّحْمَۃِ رَبِّہٖ — اور اللہ کی رحمت فرمائی سے کافروں کے
اِلَّا الضَّآلُّوْنَ — کے سوا اور کون نا اُمید ہو سکتا ہے؟

نو امید مشو، کہ نا اُمیدی کفر است

دیکھتے ہیں، تو باوجود اس ہمہ اسباب مایوسی، پھر بھی اُمید نے ہمیں بالکل چھوڑ نہیں دیا ہے، اور ہندوستان میں جو تغیرات و انقلابات پچھلے دنوں کے اندر ظاہر ہوئے ہیں اُنھوں نے مسلمانوں کے موجودہ حالات میں اُمید کی ایک جھلک نمایاں کردی ہے۔ گو بارش کے برسنے میں دیر ہو مگر موسم آثار و علائم سے خالی نہیں۔

## بیداری کی ایک کروٹ

انسان کی تمام اندرونی قوتیں اور جذبات خارجی محرکات کی محتاج ہوتی ہیں، اور ان کی مثال سوئے ہوئے انسان کی سی ہوتی ہے، جو گو زندہ ہے مگر حرکت کرنے کے لیے کسی بیدار کن صدا کا محتاج ہے۔ ہندوستان میں مسلمانوں کی تمام نشو و ارتقا کی قوتیں ابتداء سے وقف غفلت رہیں ان کو کوئی جگانے والا ہاتھ اور کوئی ہشیار کرنے والی صدا نصیب نہیں ہوئی۔ قوموں کی زندگی کی اصلی قوت عوام کا طبقہ ہے مگر اس طبقہ کی قوت چند نفوس خاص کے ہاتھ میں ہوتی ہے، ان کی بیداری سے تمام ملت بیدار رہتی ہے اور ان کی غفلت سے تمام ملت پر

غفلت چھا جاتی ہے، لیکن بدبختی سے مسلمانوں کے رہنماؤں کا یہ حال رہا ہے کہ:۔

اوخویشتن گم است، کرا رہبری کند

خدا کی بخشائش عام ہے۔ فطرت کی فیاضیوں میں نسل وقوم کی تمیز نہیں اور اُن کے جسم کے اندر جو خون ہے وہی ہماری رگوں کے اندر بھی دوڑ رہا ہے۔ ہندستان میں گزشتہ نصف صدی کے اندر بیسیوں تغیرات ہوئے۔ تعلیمی رفتار کو خواہ کتنا ہی سُست کہا جائے، مگر ترقی رفتار سے تو کوئی انکار نہیں کر سکتا۔ سب سے بڑی چیز شب وروز کے ساتھیوں کی حرکت تھی اور کوئی نظر ایسی نہ تھی جس کے سامنے سے قافلے نہ گزرتے ہوں اور شہسواروں کی اڑائی ہوئی گرد سے غبار آلود نہ ہوتی ہو۔ ضرور تھا غافل دلوں میں اُمنگ اور حرکت کی گدگدی پیدا ہوتی اور ساتھیوں کو دوڑتے دیکھ کر بلا قصد بھی پاؤں حرکت کرنے لگتے، مگر بدبختی یہ تھی کہ لگام اُن ہاتھوں میں تھی جو لگام سے لگام کا نہیں بلکہ زنجیر کا کام لیتے تھے، اور بیداری کے قدرتی ولولوں اور امنگوں کو ہمیشہ اپنی مصنوعی خوابِ مقناطیسی کے عمل سے دبا دینا چاہتے تھے۔ دلوں میں جوش اُٹھتا تھا، اور آنکھیں راہِ مقصود کو ڈھونڈھتی بھی تھیں لیکن جوش یا تو دبا دیا جاتا تھا، یا اُس کے لیے ایک غلط مصرف پیدا کر دیا جاتا تھا، جس میں خرچ ہو کر ضائع ہو جاتا تھا۔ اور تلاشِ راہ کی خواہش کو یا تو بڑھنے سے روک دیا جاتا تھا یا پھر ایک پُرپیچ وخم راہ ضلالت سامنے کر دی جاتی تھی، تاکہ جستجوئے منزل کا قدم اسی میں بھٹک کر رہ جائے۔

**مسلم یونیورسٹی کا ہنگامہ:۔** اس کی کتنی صاف اور بین مثال ہمارے سامنے

ہے! مسلمانوں کی افسردگی اور بے ہمتی کے افسانے نصف صدی سے ہماری انجمنوں کا دائمی مرثیہ ہیں، لیکن مسلم یونیورسٹی کی صدائے تحریک کے بلند ہوتے ہی تمام ملک میں ایک عام جوش و خروش پیدا ہوگیا۔ ملک کا کوئی حصہ اور قوم کا کوئی طبقہ نہیں، جس کے اندر اس صدا نے حرکت پیدا نہ کردی ہو، علی الخصوص صوبجات متحدہ اور پنجاب میں نوجوان نثارانہ فداکاریوں کے ولولے نظر آنے لگے، اور بازار کے دوکاندار اور دیہاتوں کے کاشتکار تک پوری دلچسپی اور شغف کے ساتھ اس کے چندے میں شریک ہوئے۔ غور کیجیے کہ یہ کیا بات تھی؟ بار بار کہا گیا ہے کہ مسلمانوں کی عام تعلیمی خواہش اور جستجو کا یہ نتیجہ تھا، لیکن اس سے بڑھ کر اور کوئی غلط بیان نہیں ہوسکتا۔ جن لوگوں نے لاہور میں یونیورسٹی ڈیپوٹیشن کی گاڑیاں کھینچی ہیں، راہ میں جلوس کو روک کر شربت کے گلاس تقسیم کیے ہیں اور کوٹھوں اور برآمدوں پر سے پھولوں کے گلدستے پھینکے ہیں اور پھر سب سے زیادہ یہ کہ قصبوں اور دیہاتوں میں جن لوگوں نے سیکڑوں روپیوں کی رقمیں چندے میں شامل کی ہیں، ہمیں بتایا جائے کہ ان میں کتنے آدمی تھے جو یونیورسٹی کی ضرورت کو محسوس کرنا ایک طرف اس کی حقیقت سے بھی واقفیت رکھتے تھے؟

اصل یہ ہے کہ یہ تمام جوش و ہنگامہ اس امر کا ایک بیّن ثبوت تھا کہ لوگ سوتے سوتے اب تھک گئے ہیں۔ اور قلوب حرکت اور رجد و جہد کے قدرتی ولولوں کو اور زیادہ نہیں روک سکتے۔ طبیعتوں میں جوش بیقراری پیدا کر دیا ہے۔ قوتیں ابھرنے کے لیے بیچین ہیں، اور جذبات مضطرب ہیں کہ باہر سے کوئی صدا سنیں، تو لبیک کہہ کر

اُٹھ کھڑے ہوں۔ یونیورسٹی کی صدا غیر معمولی بلند آہنگی سے بلند ہوئی، تو جوش و قوت کا سیلاب اسی رُخ بہنے لگا۔ پاؤں چلنے کے لیے بیقرار تھے، جو راہ سامنے نظر آگئی، اُسی پر دوڑنے لگے۔ یہ کام کرنے والوں کا کام تھا کہ طاقتوں اور اُمنگوں کے لیے ایک صحیح مصرف تجویز کرتے اور انجن کو پٹڑی کی لائن پر چلاتے۔ اس کی اسٹیم کو جنگل میں دوڑا کر ضائع نہ کر دیتے، لیکن وہ روز اول سے اس کوشش میں معین ہونے کی غلطی کر رہے ہیں کہ یا تو قدرتی ولولوں کو دبایا جاتا ہے اور یا پھر ایک غلط راہ پر لگا کر راہ مقصود سے غافل کر دیا جاتا ہے۔

## قدرتی ولولوں کو روکنا ممکن نہیں۔

لیکن تاہم دل کے جوش اور ولولے کو باہر کی کوئی طاقت نہیں دبا سکتی۔ قدرتی نشو ونما کو کتنا ہی روکیے، وہ ابھر ہی کر رہیگا۔ آپ نے بارہا اپنے دروازے کے آگے کسی بے موقعہ درخت کے پودے کو بڑھتے دیکھ کر کچل دیا ہوگا، اگر چند دنوں کے بعد پھر دیکھا ہوگا تو اُس کی جگہ خالی نہ ہوگی۔ یہ قدرت کے کاروبار ہیں اور ان میں کوئی خلل نہیں ڈال سکتا۔ مسلمانوں کے دلوں کو برسوں تک زمانے کی آوازوں سے غافل رکھا گیا، لیکن یہ ایک زبردستی کی پٹی تھی جو اُن کی آنکھوں پر باندھی گئی۔ ممکن تھا کہ ابھی کچھ اور زمانہ غفلتوں اور گمراہیوں کو فرصت کامل جاتا، لیکن ہم نے جاگنے میں دیر کی تھی، تو قدرت نے جگانے میں اور زیادہ دیر نہ کی۔ یکے بعد دیگرے چند واقعات و تغیرات نے بھی ظہور کر کے تنبہ اور غفلت شکنی میں مدد دی اور الحمد للہ کہ اب موجودہ حالات کو دیکھتے ہیں تو مایوسی کی جگہ اُمید کے اثر کو غالب پاتے ہیں، تو اب تک کوئی اصلی حرکت پیدا نہیں ہوئی ہے۔

نہ تو پچھلی راہ سے پورے قدم ہٹے ہیں اور نہ آئندہ کے لیے کوئی نئی راہ متعین ہوئی ہے۔ اب تک جو کچھ تغیرات ہوئے ہیں، صرف ذہن و دماغ تک محدود ہیں اور وہ بھی کوئی کامل تغیر نہیں، بلکہ صرف ایک جنبش ہے جو دماغوں کے جمود نے محسوس کی ہے۔ پھر جو کچھ بھی ہے کسی متحد رشتے میں منسلک نہیں اور اب تک اتحاد و مبادلۂ آراء کی قوت سے محروم ہے۔ تاہم ہر حرکت کی ابتدا جنبش سے اور ہر عمل کا آغاز ذہن و خیال سے ہوتا ہے۔ برسوں کی نیند کے متوالے اگر ابھی کروٹ بھی لے رہے ہیں تو اٹھ کر بیٹھ جانے کے لیے جلدی نہ کرنی چاہیے۔ شب کی سرمستیوں کا ابھی کچھ عرصہ تک تو خمار رہے ہی گا۔ عجب نہیں کہ نئے موسم کے آنے تک کچھ زمانہ تداخل کی بے نوائیوں کا بھی گزرے، لیکن ہر حال میں عقل و ہوشمندی، حزم و احتیاط اور اعتدال و توسط کے ساتھ نظر عواقب امور پر رہنی چاہیے۔

وَهُوَ الَّذِي يُنَزِّلُ الْغَيْثَ مِنْ بَعْدِ مَا قَنَطُوا وَيَنْشُرُ رَحْمَتَهُ ۚ وَهُوَ الْوَلِيُّ الْحَمِيدُ (۲۸:۴۲)

## انسان کی ضلالت کا اصلی مبدا

ہر اصلاحی تحریک و دعوت کے لیے پہلی منزل "تقلید" کی بندشوں کو توڑنا ہے، کیونکہ تقلید کے اہرمن سے بڑھ کر انسان کی تمام یزدانی خصائل کا اور کوئی دشمن نہیں۔ انسانی اعمال کی جس قدر گمراہیاں ہیں، اُن سب کی تخم ریزی صرف تقلید ہی کی زمین میں ہوتی ہے۔ اس لیے راہِ اصلاح کا اولین منظریہ ہے کہ تقلید پرستی کے سلاسل و اغلال سے انسانوں کو نجات حاصل ہو۔ خدا تعالیٰ نے ہر انسانی دماغ کو سوچنے والا، اور ہر آنکھ کو دیکھنے والا بنایا ہے؛

اَلَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ عَيْنَيْنِ وَلِسَانًا وَّشَفَتَيْنِ وَهَدَيْنٰهُ النَّجْدَيْنِ (۹۰ : ۸)

کیا ہم نے انسان کو دیکھنے کے لیے دو آنکھیں نہیں دیں؟ اور بولنے کے لیے زبان اور لبیں نہیں عطا کیں؟ اور پھر ہدایت و ضلالت کی دونوں راہیں اس کے سامنے نہیں کھول دیں؟

اس لیے ہر انسان اپنی ہدایت و گمراہی کا ذمہ دار، اور اپنے فکر و دماغ سے کام لینے کے لیے خود مختار ہے۔ لیکن انسان کی تمام قوتیں نشو و نما کی محتاج ہیں اور نشو و نما ہو نہیں سکتی، جب تک قوتوں کو بغیر کسی سہارے کے خود ورزش کرنے کے لیے چھوڑ نہ دیا جائے۔ انسان چلنے کی قوت اپنے ساتھ لے کر آتا ہے، مگر بچے کو جب تک خود کھڑا ہونے اور پاؤں پر زور دینے کے لیے چھوڑ نہ دیجیے گا کبھی اُس کے پاؤں نہیں کھلینگے۔ تقلید سے پہلی ہلاکت جو انسانی دماغ پر چھا جاتی ہے، وہ یہی ہے کہ انسان اپنے چند پیشواؤں اور مقتداؤں کی تعلیم یا آبا و اجداد کے طریق و رسوم پر اپنے تئیں چھوڑ دیتا ہے، اور صرف اُنھی کا تعبد کرتے کرتے خود اپنی قوتوں سے کام لینے کی عادت بھول جاتا ہے۔ اس عالم میں پہنچ کر اُس کی حالت بالکل ایک چارپائے کی سی ہو جاتی ہے اور انسانی ادراک و تعقل کی تمام علامتیں مفقود ہونے لگتی ہیں۔ انسان کا اصل شرف نوعی اور مابہ الامتیاز اس کے دماغ کا تدبر و تفکر اور اجتہاد و تجسس ہے۔ دنیا میں جس قدر علوم و فنون کا انکشاف ہوا، قوانینِ الٰہیہ اور نوامیس فطریہ کے چہروں سے جس قدر پردے اُٹھے، اشیائے کائنات کے خواص کا جو کچھ سُراغ لگا، تمدن و مصنوعات میں جس درجہ ترقیاں ہوئیں، نئے نئے آلے اور نئے نئے وسائل راحت جس قدر ایجاد ہوئے غرض کہ انسان کے

ارتقائے ذہنی وفکری کے جس قدر کرشمے دنیا میں نظر آرہے ہیں، یہ تمام تر اسی انسانی تفکر و تدبر کے نتائج ہیں، لیکن تقلید پرستی کی عادت ہلاکت و بربادی کی ایک چٹان ہے، جو انسانی تفکر و تدبر اور ادراک و تعقل کی تمام قوتوں کو کچل ڈالتی ہے اور اس کی قوت نشوونما کا دائمی سد باب کر دیتی ہے۔ قرآن کریم جس دعوت کو لے کر آیا فی الحقیقت اس کا اصل مقصد یہی تھا کہ تقلید اور استبداد فکری کی زنجیروں سے انسان کو نجات دلائے۔ بت پرستی اور انسان پرستی کی تمام شاخیں بھی اسی تقلید آباء و رسوم سے پیدا ہوتی ہیں۔ اسی لیے قرآن نے اپنی تعلیم توحید کا اساس بھی انسان کی اجتہاد فکری پر رکھا اور تفکر پر زور دیا۔

| | |
|---|---|
| اَفَلَا یَتَدَبَّرُوْنَ الْقُرْاٰنَ اَمْ عَلٰی قُلُوْبٍ اَقْفَالُھَا؟ | کیا لوگ اپنے دماغ سے قرآن پر غور نہیں کرتے، یا اُن کے دلوں پر قفل لگ گئے ہیں۔ |

مقلدین محض کو چارپایوں اور حیوانوں سے تشبیہ دی، اور پھر اس کو بھی اظہار ضلالت کے لیے ناکافی قرار دے کر ان سے بھی بدتر فرمایا:۔

| | |
|---|---|
| لَھُمْ قُلُوْبٌ لَّا یَفْقَھُوْنَ بِھَا وَلَھُمْ اَعْیُنٌ لَّا یُبْصِرُوْنَ بِھَا وَلَھُمْ اٰذَانٌ لَّا یَسْمَعُوْنَ بِھَا اُولٰٓئِکَ کَالْاَنْعَامِ بَلْ ھُمْ اَضَلُّ | اُن کے پاس دل و دماغ ہیں مگر نہیں سمجھتے، آنکھیں ہیں پر نہیں دیکھتے، کان ہیں مگر نہیں سنتے، خود اپنے ذہن سے کام نہ لینے اور مقلد محض ہونے میں وہ مثل چارپایوں کے ہیں، بلکہ ان سے بھی گمراہ تر۔ |

پس خواہ مذہبی اصلاح ہو یا اخلاقی، تمدنی ہو یا سیاسی، ہر راہ میں پہلا پتھر تقلید کا حائل ہوتا ہے، اور اگر یہ ہٹ جائے تو پھر آگے کے لیے راہ صاف ہے۔ ہم کو

موقع ہی کیا تھا۔

میں نے اول سے آخر تک اصولاً بحث کی اور پھر آخر میں دفعہ وار نتائج بحث پیش کر دیئے ان تمام دفعات میں سے ایک دفعہ کی نسبت بھی آپ نے کچھ نہیں لکھا اور نہ کوئی جواب دیا۔ آپ" کو اپنے اشغال" کے معزوب و مجروح ہونے کا خوف ہے، لیکن افسوس کہ آپ کو ایک کالم سے زیادہ لاحاصل دشنام دہی اور ادعائی الزام کی فرصت مل گئی، مگر میرے سوالوں کا جواب دینے کا موقع نہ ملا؟ میں نے استعمال اصطلاحات عام بول چال اور اصطلاحات علمیہ کے اختلاف، الفاظ ہندی و دخیلہ کی حقیقت، غیاث اللغات اور فرہنگ آصفیہ کے حوالے، انگریزی لغات سے استشہاد اور متعدد امور کی نسبت جو کچھ لکھا، اس کا کیا علاج ہے کہ آپ کو اس میں صرف" اتہام" "بیحد شرمناک" "مغالطات" اور "اکاذیب" ہی نظر آیا؟ اور اس پر ستم جانکاہ یہ کہ اپنے اشغال عظیمہ اور اعمال علمیہ کو ٹھیس لگنے کے خوف سے ثبوت و دلیل کی فرصت بھی نہیں!

کیا خوبیاں ہیں میرے تغافل شعار میں

"انشاپردازی" اور "خطابت" جس سے کام لینے کی آپ نے اس تحریر میں نہایت غیر مخفی سعی کی ہے، بار بار آپ کی زبان پر آتا ہے۔ خطابت فن تقریر کو کہتے ہیں۔ غالباً خطابت کو آپ خطابیات کے معنوں میں بول گئے ہیں۔ اگر ایسا ہی ہے تو اس کے لئے بھی آپ کو صبر و انتظار کے ساتھ سمجھنے کی کوشش کرنی چاہیئے۔ اگر آپ یا آپ کے ساتھ اور لوگ بھی اس نادانی میں مبتلا ہوں کہ مباحث علمیہ کے لئے ضروری ہے کہ ان کا طرز تحریر قصداً نہایت روکھا پھیکا، اور غیر انشاپردازانہ رکھا جائے۔

اگر ایسا نہیں ہے تو وہ کوئی علمی بحث بھی نہیں، تو یہ نہایت سخت غلطی ہے۔ یہ ضرور ہے کہ علمی مباحث کو عام ادبیات سے مختلف ہونا چاہیئے، لیکن اس اختلاف کی بنا طرز تحریر نہیں بلکہ مطالب کا اختلاف ہے۔

یہ اس کی تفصیل کا موقع نہیں۔ لیکن حظ و کرب کے متعلق میری تحریر کوئی علم و فن کا مقابلہ نہ تھا بلکہ آپ کے مضمون پر ایک سرسری نقد تھا۔ اگر انشا پردازی سے آپ کا یہ مقصد ہے کہ اس کی عبارت اچھی اور اس کے الفاظ اور جملے بلیغانہ تھے تو کوئی شخص آپ کی اس تعریض کا مطلب نہ سمجھ سکے گا کہ کسی مضمون کا خوش عبارت و بلیغ الفاظ ہونا اس کے پیش کردہ مطالب کے غلط ہونے کے لئے کیونکر مستلزم ہے؟ اگر ایک شخص اپنے ہر طرح کے مطالب کو اچھی عبارت میں لکھ سکتا ہے تو یہ اللہ کا ایک فضل ہے اور یقیناً خوشی کی بات ہے۔ پھر آپ اس کے لئے غمگین کیوں ہیں؟ کیا آپ کے جواب دینے کے لئے یہ بھی ایک شرط ہے کہ مضمون "غیر انشا پردازانہ ہو؟"

آپ نے تمام مضمون میں صرف ایک ہی بات موضوع بحث کے متعلق لکھی ہے یعنی یہ کہ آپ نے اس بارے میں ارباب علم سے مشورہ کیا ہے۔ لیکن آپ نے کچھ نہیں بتلایا کہ کس بارے میں مشورہ کیا ہے؟ لذت و الم کے غیر کافی ہونے میں یا حظ و کرب کی صحت میں؟ تاہم اگر یہ سچ ہے کہ ان حضرات نے حظ و کرب کو صحیح بتلایا ہے تو مجھے یہ کہنے میں ذرا بھی تامل نہیں ہو سکتا کہ ان سب نے غلطی کی ہے، جس طرح میں خود بھی اپنے خیال میں غلطی پر ہو سکتا ہوں۔ آپ کم از کم اس امر کو صاف کر دیں کہ آپ کا یہ استفتا کس سوال پر مشتمل تھا، تاکہ اس سے جواب کا تعلق و مفہوم متعین ہو سکے۔

آپ نے بے فائدہ یہ لکھ کر اپنی طبیعت کو خوش کرنا چاہا کہ میرے علمی کمالات کا کوئی ثبوت نہیں۔ بھائی معلوم نہیں کہ علم سے آپ کا مقصد کیا ہے؟ کہیں حظ و کرب اور اتہام و شرمناک کی طرح اس بار ے میں بھی کوئی اختراع خاص نہ ہو۔ کیونکہ اب آپ کے ہر لفظ کے متعلق شبہات پیدا ہونے لگتے ہیں۔ خیر، کچھ بھی مقصود ہو، لیکن میں سمجھتا ہوں کہ آپ نے اپنے ترکش طنز و تشنیع کا سب سے زیادہ قیمتی تیر ایک ایسے نشانے کی فکر میں ضائع کیا، جہاں اس کے صرف کی بالکل ضرورت نہ تھی۔ میں نے آج تک کبھی بھی یہ دعویٰ نہیں کیا کہ علم و فن کا میں ماہر ہوں البتہ ان لوگوں کو شرمانا چاہیئے جو آج چالیس سال سے علمی توقعات کا مرکز ہیں، جنھوں نے یورپ کی علمی زبان کی تحصیل کی ہے، اور جو فی الحقیقت خدمت علم انجام دینے کے لئے تمام ملک میں صرف ایک ہی گروہ ہے۔ وہ اگر اپنے علمی کمالات کا ثبوت دینے میں مقصر رہے ہیں تو ان کے لئے افسوسناک ہے، نہ کہ میرے لئے۔

آپ نے اپنے "تلاش" کا بھی لفظ لکھا ہے کہ باوجود سعی و تلاش علمی کمالات کا کوئی ثبوت نہیں ملا۔ لیکن یہ تلاش ویسی ہی تلاش تو نہ تھی جیسی آپ نے "حظ" کی تحقیق و جستجو میں حضرت غیاث اللغات اور علامہ پامر کی رہنمائی میں کی تھی؟ اگر ایسا ہے تو پھر صورت حال دوسری ہی ہو جاتی ہے۔

آخر میں آپ سے پھر کہوں گا کہ محض دوسرے کو ادعائی الزام دے دینے، غصہ میں آ کر روٹھ جانے، مخاطب کو جاہل کہہ دینے اور گالیوں کے دینے سے کسی بحث کا فیصلہ نہیں ہو سکتا۔ آپ لکھنے پڑھنے کا کام کرنا چاہتے ہیں تو اپنی طبیعت کو بدلئے۔ اس مضمون کو آپ نے غیظ و غضب کے عالم میں لکھا ہی

اس لئے قابل معافی ہے۔ لیکن ایک علمی مذاق رکھنے والے شخص کو اس درجہ غصہ زیب نہیں دیتا۔ آپ نے میری تحریر کے متعلق نہایت افسوسناک طریقہ سے بلا قصد غلط بیانیاں کی ہیں۔ اگر میں چاہوں تو زیادہ سخت الفاظ لغت میں مل سکتے ہیں، لیکن پھر اس سے کیا حاصل؟ بحث و مباحثہ سے مقصود کسی لفظ کی تحقیق وسعت و صحت کا کشف ہے نہ کہ اور کچھ۔ میں نے اپنی تمام تحریر میں کوئی لفظ سخت نہیں لکھا اور بہتر تھا کہ آپ اس کا جواب دیتے۔ جواب کی جگہ آپ نے جو طریقہ اختیار کیا، وہ میرے لئے بہت مایوسی پیدا کرتا ہے۔ تاہم میں ہنستا ہوں، اور ایسی نادانیوں کو ہنس کر ٹال دینا ہی بہتر ہے۔

میں بہت خوش ہوں کہ گو آپ نے اپنا مضمون بازار کے کسی چبوترے پر سے شروع کیا، لیکن خاتمہ ناصحانہ انداز میں ہوا ہے۔ آپ نے محبت علم و عشق فن سے بیقرار ہو کر نصیحت کی ہے کہ "مذہب اور سیاست تو تیغ خطابات سے زخمی ہو چکے ہیں اب علم پر رحم کیجئے۔"

اللہ اللہ آپ کو بھی مذہب کے زخمی ہونے کا درد ہے!

اینکہ می بینم، بہ بیداریست یارب یا بخواب؟

یہ ایک نہایت مسرت انگیز خبر ہے۔ تاہم مذہب و سیاست کی تو آپ چنداں فکر کریں نہیں۔ اس کی تو آپ حضرات کی خدمات حیات افزا سے تلافی ہو ہی گئی ہے اور ہو رہے گی۔ رہا علم، تو اللہ اس کے زخموں کو آپ کے دست مسیحائی سے مرہم پٹی مبارک کرے۔ البتہ اس تقسیم سے "غریب زبان" رہ گئی تو کوئی مضائقہ نہیں "خوش قسمتی" سے فرہنگ آصفیہ اور غیاث اللغات آپ کی "میز" پر موجود ہی ہیں۔ خدا اس "خوش قسمتی" سے ہمیشہ علم و ملت کو بہرہ ور اور شادکام فرمائے۔

ایں دعا از من و از جملہ جہاں آمین باد

حیران ہوں کہ "مذہب و سیاست" کا لفظ کس آسانی سے آپ لوگ بول اٹھتے ہیں!

ہر بوالہوس نے حسن پرستی شعار کی
اب آبروئے شیوۂ اہل نظر گئی

# مرزا غالب مرحوم

## کا

# غیر مطبوعہ کلام

### مصائب غدر۔ قلعۂ معلی کی تباہی۔ وفاداری و بغاوت کی ایک قدیم حکایت!

مرزا غالب مرحوم کا سال وفات "آہ غالب بمرد" ہے یعنی ۱۲۸۵ھ۔

اس لحاظ سے فی الحقیقت ان کا شمار موجودہ عصر جدید کے عہد میں ہونا چاہیئے۔ ہندوستان میں پریس سترھویں صدی عیسوی کے اواخر میں رائج ہو چکا تھا اور غدر سے پہلے خود دہلی میں حاجی قطب الدین وغیرہ تجار کتب نے بعض پریس قائم کر دئے تھے۔ پس ان کو اپنی تصنیف و تالیف کے لئے ابتدا ہی سے پریس موجود ملا، اور اپنے حاصل عمر کو اشاعت و طباعت کے لئے غیروں پر چھوڑ کر دنیا سے چلے جانے کی

مصیبت سے دوچار ہونا نہ پڑا، جو فی الحقیقت کسی صاحب کمال کے لئے زمانہ گزشتہ کی سب سے بڑی مصیبت اور سب سے بڑا جانکاہ صدمہ رہا ہے

ان کی کلیات نظم و نثر اور مکاتیب و رسائل اردو فارسی کی تمام کتابیں باستثنائے اردوئے معلیٰ دیوان کے انتقال کے بعد مرتب ہوئی ان کی زندگی میں خود انھیں کی زیر نگرانی شائع ہو چکی تھیں۔ دیوان فارسی غالباً سب سے پہلے مطبع اودھ اخبار لکھنؤ (نولکشور پریس) میں خود چھپوایا۔ اسی طرح پہلے مہر نیمروز، پھر مع دستنبو و مکاتیب فارسیہ باسم پنج آہنگ شائع کی۔ قاطع برہان، درفش کاویانی، نامۂ غالب، تیغ تیز وغیرہ دہلی میں چھپوائیں۔ دیوان اردو بھی غالباً پہلے مطبع اودھ اخبار میں اور پھر مکرر سہ کرر دہلی و لکھنؤ میں چھپوا کر شائع کیا۔

لیکن معلوم ہوتا ہے کہ آخری زمانے میں جس قدر اردو کلام کہا گیا، وہ نئے اڈیشنوں میں داخل نہیں ہوا۔ جو پہلا اڈیشن غدر سے پہلے دہلی میں چھپا تھا، اسی کی نقلیں چھپتی رہیں بہ خلاف کلیات نظم فارسی کے جس کا پہلا اڈیشن اور موجودہ اڈیشن، دونوں میرے پاس موجود ہیں مگر دونوں کے قصائد و غزلیات و قطعات وغیرہ کی تعداد میں بہت بڑا فرق ہے۔ پہلے ایڈیشن میں ملکہ وکٹوریا کی مدح کا قصیدہ:

دور روزگار ہا نتواند شمار یافت
خود روزگار آنچہ دریں روزگار یافت

اور ۳۳ وال قصیدہ سر اکلینڈ کالون والا:

بہرکس شیوۂ خاصی در ایثار ست او زانی
زمن مدح وزیر لارڈ ایلن برا گنجینہ افشانی

اور لارڈ کیننگ کے دربار آگرہ اور عطائے خطابات کی تبریک:-

زسال نو دگر ابے بردۓ کار آمد

وغیرہ قصائد ہیں۔ اسی طرح سر سالار جنگ اعظم کی مدح کا مشہور قصیدہ:

شرطست کہ داستاں نہ گویم

بھی نہیں ہے کہ یہ غدر کے بعد لکھا گیا۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ فارسی کلیات نظم کے ہر ایڈیشن میں نیا کلام شامل کر دیا جاتا تھا۔

مگر افسوس کہ اردو دیوان کی قسمت اس بارے میں نارسا رہی اور نیا کلام اس میں شامل ہوتا نہ رہا۔ اس کا ثبوت وہ متعدد غزلیں قطعات، رباعیاں، اور بعض اردو قصائد ہیں جو بعض حضرات کے پاس قلمی موجود ہیں اور مطبوعہ دیوان میں ان کا پتہ نہیں۔

اس قسم کے غیر مطبوعہ کلام میں سے دو اردو رباعیاں میں نے اُس مطبوعہ نسخہ کے حاشیہ پر خود میرزا صاحب کے ہاتھ سے لکھی ہوئی دیکھی ہیں جو انھوں نے خواجہ فخرالدین حسین دہلوی مصنف سروش سخن کو دیا تھا۔ اور دو قصیدے، دو قطعے، ایک قطعہ تاریخ، تین غزلیں دیوان اردو کے اُس قلمی نسخے میں ہیں جو نواب سعیدالدین احمد خاں صاحب طالب رئیس دہلی کے پاس موجود ہے۔ اس مرتبہ دہلی میں وہ نسخہ چند دنوں تک

میرے پاس رہا اور میں نے تمام غیر مطبوعہ کلام کی نقل لے لی۔ اس کے لئے میں نواب صاحب موصوف کا شکر گزار ہوں۔

ان نظموں میں اردو کا ایک مختصر قصیدہ ہے جسے آج بہ سلسلۂ ادبیات(۱) شائع کیا جاتا ہے۔ یہ بالکل نئی چیز ہے اور علاوہ غیر مطبوعہ ہونے کے اس سے مرزا مرحوم کے حالات و سوانح پر بھی مزید روشنی پڑتی ہے۔

## قصیدہ

اس قصیدے کے پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اُس زمانے میں کوئی سرکاری دربار ۱۳ جنوری کو منعقد ہوا تھا جس میں حسب معمول مرزا صاحب کو بھی مدعو کیا گیا لیکن جب وہاں پہنچے تو ان کی عزت قدیمہ کے مطابق نشست و ترتیب کا کوئی انتظام نہ تھا حتیٰ کہ انھیں نہایت ہی ادنیٰ صف میں کرسی ملی۔ یہ دیکھ کر سخت متاسف ہوئے کہ قدیمی باتیں خواب و خیال ہو گئی ہیں:۔

اُس بزم پر فروغ میں اس تیرہ بخت کو
نمبر ملا نشست میں از روئے اہتمام

"از روئے اہتمام" یعنی از روئے قاعدہ و ترتیب دربار جس میں یہ بہت پیچھے اور عام صفوں میں بٹھائے گئے ہوں گے۔

اس حالت کو دوسروں نے بھی محسوس کیا اور اشارے ہونے

(۱) یہ قصیدہ صفحہ ۱۸۰ پر ملاحظہ فرمائیے

دربار میں جو مچ یہ چلی چشمک عوام!

دربار کے بعد انھوں نے چاہا کہ لفٹنٹ گورنر پنجاب سے ملیں اور عرض حال کریں لیکن ریل کا وقت کم رہ گیا تھا اور دربار کا ہجوم بھی بہت تھا، ملاقات کا موقع نہ ملا:

آیا تھا وقت ریل کے کھلنے کا بھی قریب
تھا بارگاہ خاص میں خلقت کا اژدہام
اس کشمکش میں "آپ کا" مداح نامور
"آقائے نامور" سے نہ کچھ کر سکا کلام

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ دربار دہلی کے علاوہ کسی دوسری جگہ ہوا ہوگا کیونکہ ریل کے وقت کا ذکر کرتے ہیں "آپ کا مداح نامور" میں پنجاب کے لفٹنٹ گورنر سے خطاب ہے۔ معلوم نہیں "آقائے نامور" سے بھی خود وہی مراد ہیں یا کوئی اور، تخاطب کے بعد اس طرح کے ضمیر نما وصف سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ کوئی دوسرا شخص ہوگا۔

اس زمانے میں لدھیانہ سے کوئی اخبار نکلتا تھا اس نے دربار کی روئداد چھاپتے ہوئے یہ تمام باتیں لکھ دیں۔ اس پر مزید ستم یہ کیا کہ ان کا نام اور لقب لکھنے میں کچھ ایسی غلطیاں کر دیں جسے دیکھ کر ان کا رنج اور دوگنا ہوگیا:

اخبار لودھیانہ میں میری نظر پڑی
تحریر ایک جس سے ہوا بندہ تلخ کام

ٹکڑے ہوا ہے دیکھ کے تحریر کو جگر
کاتب کی آستیں ہے مگر تیغ بے نیام
وہ فرد جس میں نام ہے میرا غلط لکھا
جب یاد آگئی ہے کلیجا لیا ہے تھام!

معلوم ہوتا ہے کہ دربار میں انھیں معمولی خلعت بھی نہیں دیا گیا اور نہ نذر دینے والوں میں شمار کیے گئے:

سب صورتیں بدل گئیں ناگاہ یک قلم
نمبر رہا، نہ نذر، نہ خلعت کا انتظام

لیکن قصیدے سے ٹھیک معلوم نہیں ہوتا کہ کس زمانے کا یہ واقعہ ہے اور کس دربار کا ذکر کر رہے ہیں؟ صرف اس قدر معلوم ہوتا ہے کہ غدر کے بعد کا دربار ہے۔ کیونکہ لفٹنٹ گورنر پنجاب کی مدح کی ہے نیز اس وقت ان کی عمر ستر برس کی تھی۔

میں نے اس وقت مولانا حالی کی یادگار غالب دیکھنا چاہی مگر کتابوں میں ملی نہیں۔ غالباً اس واقعہ کے متعلق اس میں کوئی ذکر نہیں ہے۔ میرا خیال یہ ہے کہ شاید یہ قصیدہ غدر کے بعد کے اس سالہ عہد سے تعلق رکھتا ہے، جبکہ قیام دہلی، تعلق قلعہ، اور فتح کے بعد عدم حاضری کی وجہ سے ان کا سرکاری وظیفہ بند ہو گیا تھا۔ ان کی وفاداری مشتبہ سمجھی گئی تھی اور بڑی ہی تکلیف و شدائد کی زندگی بسر کرتے تھے

## مصائب غدر اور مرزا غالب

غدر میں مرزا گھر سے باہر نہیں نکلے اور آخر تک بند رہے۔ مہاراجہ ٹپیالہ کی سرکار سے سپاہی متعین ہو گئے تھے جو غفران مآب حکیم محمود خاں مرحوم اور مرزا غالب، دونوں کے مکانوں کی حفاظت کرتے تھے[1]۔

غدر کی تمام بربادیاں اور اس قلعۂ دہلی کی تمام خونریزیاں ایک ایک کر کے ان کی آنکھوں کے سامنے گزریں جو ہندوستان میں ششش صد سالہ حکومت اسلامی کا آخری نقش قدم تھا، اور گو بہادر شاہ (رح) خود کچھ نہ تھا لیکن اس کے بقاے عظمت و جبروت اسلامی کی ایک بہت بڑی روح زندہ تھی۔ اُس کے مٹنے سے اکبر و شاہجہاں کا گھر بے چراغ ہو گیا! اس کا مٹنا درحقیقت سلالۂ تیمور و آل بابر کا مٹنا تھا۔ معتصم عباسی خود کچھ نہ تھا لیکن جب فتنۂ تاتار میں بغداد کے محل لوٹے گئے تو معتصم کی جگہ ہارون و مامون کی عظمت لٹ رہی تھی!

---

(۱) بلیماروں میں حکیم صاحب کے مکان کے سامنے مسجد ہے۔ بالکل اس سے متصل مرزا مرحوم کا کوٹھا تھا، جہاں غدر سے بیشتر آ رہے تھے۔ آج کل ہندوستانی دواخانہ جس مکان میں ہے ٹھیک اس کے مقابل مرزا صاحب رہتے تھے میں جب کبھی وہاں سے گزرتا ہوں تو شوق و عقیدت کی ایک نظر ڈال لیتا ہوں۔ اسی مسجد کے قرب کی نسبت کہا تھا:

مسجد کے زیر سایہ اک گھر بنا لیا ہے ۔ یہ بندۂ کمینہ ہمسایۂ خدا ہے!

وما کان قیسٌ ھلکہ ھلکُ واحدٍ
ولکنہ بنیان قومٍ تھدما!

مرزا غالب نے عمر بھر بہادر شاہ کی لاحاصل مداحی کی تھی، اور وہ قصیدے جو عرفی اور نظیری کے قصائد سے مقابلے کا دم رکھتے تھے اور ایک ایسے مخاطب کے سامنے ضائع کیے تھے جس کے سر جہانگیر و شاہجہاں کا تاج تو ضرور تھا، پر نہ تو عرفی و نظیری کی قدر شناسی کا ہاتھ تھا اور نہ کلیم کو زرِ خالص سے تلوا کر بخشش کرنے والا خزانہ۔ تاہم وہ جو کچھ لکھتا تھا، اس کا مخاطب خود بہادر شاہ سے نہ ہوتا تھا بلکہ اُس تختِ اعظم کی روحِ صولت و عظمت اس کے سامنے ہوتی تھی جس پر کبھی بیٹھ کر اکبر نے فیضی سے، جہانگیر نے عرفی و طالب سے اور شاہجہاں نے کلیم سے مدحیہ قصائد سنے تھے، اور جو اب بھی جشنِ نوروز و عید کے دن اُس زرد زرد دھوپ کی طرح جو غروبِ آفتاب سے کچھ پہلے اونچی دیواروں اور محرابوں پر دکھائی دیتی ہے، دیوانِ عام و خاص کے طلائی ستونوں کے نیچے چند لمحوں کے لئے نظر آجاتی تھی!

کہ باوجودِ خزاں بوئے یاسمن باقیست!

چنانچہ اُن کے اکثر قصائد مدحیہ کی تشبیبوں میں اور علی الخصوص اس مدحیہ نثر میں جو مہر نیمروز کے دیباچہ میں حضرت بہادر شاہ رحمۃ اللہ علیہ کو مخاطب کرکے لکھی ہے۔ اس سوزِ درونی اور اُس آتشِ نہانی

کی گرمی صاف محسوس ہوتی ہے، جس کا شعلہ کاروانِ عظمت کے اِس آخری مسافر کو دیکھ کر بے اختیار ان کے دل میں بھڑک اٹھتا تھا۔ اور جس کو وقت کی نزاکت اور انگریزی حکومت کے ذریعہ وظیفہ حاصل کرنے کے تعلق، نیز ایک حد تک طبیعت کی شاعرانہ طماعی و وارستگی نے غالب آکر بظاہر پوشیدہ و افسردہ کر دیا تھا!

فتح دہلی کے بعد جو عالمگیر اور عدیم النظیر مصیبت اشراف و اعیانِ شہر پر نازل ہوئی، اور جس طرح شاہجہاں آباد کی ان سڑکوں پر جہاں کبھی صاحبقرانِ اعظم کی سواری کے لئے جمنا کے پانی کا چھڑکاؤ کیا جاتا تھا، مسلمانوں کے خون کے فوارے بہے، مرزا غالب نے دہلی میں رہ کر اس کے تمام مناظرِ خونیں اپنی آنکھوں سے دیکھے، اور اُن چیخوں کو اپنے کانوں سے سُنا جو عرصے تک دارالخلافہ کی گلیوں اور کوچوں سے بلند ہوتی رہی تھیں:

فلا تسئلن عما جرٰی یوم حصرھم
وذلك مما لیس یدخل فی حصر؛

علی الخصوص قلعۂ معلّی کی بربادیاں جن کے لئے اگر تمام حیواناتِ ارضی کی آنکھیں اشکبار ہو جاتیں، اور جن کے غم میں اگر آسمان سے پانی کی جگہ خون برستا، جب بھی ان کے ماتم کا حق ادا نہ ہوتا۔ وہ اجسادِ محترمہ و رفیعہ جو تیمور و بابر کی یادگار اور اکبرِ اعظم و صاحبقرانِ ثانی کی خونِ عظمت و جبروت کے حامل تھے، جنھوں نے چھ صدیوں

سے متصل شہنشاہی اور فرمانروائی کی گود میں پرورش پائی تھی جنھیں حکم و سلطنت کے عیش و اجلال کے سوا کسی مصیبت کا کبھی تصور بھی نہ ہوا تھا۔ اور جو ہمیشہ اُن کروڑں انسانوں کو جن کی آبادیاں کابل کے کوہستان سے لے کر آسام کے جنگلوں تک پھیلی ہوئی تھیں، اپنے سامنے سربسجود پاتے تھے، کون تھا جو سنگ و آہن کا دل و جگر پیدا کر کے بھی یہ دیکھ سکتا تھا کہ وہ چوروں اور ڈاکوؤں کی طرح گلیوں میں مارے جائیں اور ان کی لاشیں اُس عظمت رفتہ کا افسانۂ ماتم سنائیں، جو چند روز پیشتر تک دنیا میں صرف اُنھی کے لئے تھی؟

غدا سمرًا بین الانام حدیثهم　　وذا سمرٍ یدمی المسامع کالسمر!
تحیة مشتاق والف ترحم　　علی الشهداء الطاهرین من الوزر!

ان الملوك اذا دخلوا قریة، افسدوها وجعلوا اعزة اهلها اذلة و کذلك تفعلون (۲۷: ۳۴)

لیکن یہ سب کچھ دیکھنے اور سننے کے لئے مرزا غالب دہلی میں زندہ تھے اور دیکھتے رہے تھے۔ یہ حوادث ہیں جن پر غیروں کی آنکھوں سے بھی آنسو نکل آتے ہیں۔ ممکن نہ تھا کہ مرزا غالب جیسے غم دوست شاعر نے یہ سب کچھ دیکھا ہو اور اس کے دل و جگر کے ٹکڑے ٹکڑے نہ ہو گئے ہوں!

گو ضرورت و احتیاج نے انھیں انگریز حکام اور گورنروں کی چوکھٹوں پر گرا دیا تھا اور مدحیہ قصائد لکھوائے تھے، تاہم "مرزا

صاحب شفیق و مہربان" کے خطابات اور ساٹھ ستر روپیہ کا خلعت اُس زخم کاری کا مرہم تو نہیں ہو سکتا تھا جو حادث غدر سے ان کے دل پر لگا ہوگا؟ ایک ضعیف الارادہ انسان وقت و احتیاج سے مجبور ہو کر صدہا باتیں اوپرے دل سے کر بیٹھتا ہے مگر پھر اس سے دل کے اصلی محسوسات و جذبات مٹ نہیں سکتے۔ علی الخصوص ایسے حادثۂ کبریٰ اور مصیبت عظمیٰ کے موقع پر جس کو دیکھ کر بڑے بڑے غدار و ملت فروش دلوں سے بھی آہیں نکل گئی ہوں گی!

## الزام بغاوت

چنانچہ معلوم ہوتا ہے کہ ان سب باتوں کا جو اثر ایک مسلمان ہندوستانی کے قلب پر پڑتا تھا، مرزا مرحوم پر بھی پڑا اور اُن کی غیرت و حمیت نے گوارا نہ کیا کہ فتح دہلی کے بعد فاتح حکام کے سامنے جا کر خوشامد و عاجزی کریں، اور اُس عیش و نشاط تازہ کا تماشہ دیکھیں جو دہلی مرحوم کی بربادی و تباہی کے غم و ماتم سے حاصل کی گئی ہے۔ وہ خود ہی کہہ چکے تھے:

ہر جادہ کہ از نقش پئے تست بہ گلشن

جاکیست بہ جیب ہوس انداختۂ ما!

ان کے تعلقات حکام انگریزی کے ساتھ ابتدا سے خوشامدانہ رہے تھے۔ ان کا وظیفہ اُنہی کے ہاتھ تھا۔ اس کمبخت وظیفہ کے واگذار کرنے کے لئے اُنھیں بیسیوں قصیدے انگریزوں کی مدح و ثنا میں

اس جوش سے لکھنے پڑے گویا اکبر و جہانگیر کی مداحی ہو رہی ہے! پھر وقت بھی ایسا پر آشوب تھا کہ مارشل لا جاری تھا، اور سولی کے تختوں اور درختوں کی ٹہنیاں ہمیشہ لاشوں سے بھری رہتی تھیں۔ ان حالات کی وجہ سے وہ بڑی ہی مجبوریوں میں پھنس گئے تھے۔ تاہم ان کی طبیعت کچھ اس طرح بیزار ہوئی کہ فتح کے بعد قلعہ میں وفاداران سرکاری جمع ہوئے، انعامات و سندات ملیں، اُن تمام لوگوں نے بڑی بڑی کوششیں کر کے اپنے تئیں نمایاں کیا جنھوں نے غدر میں حصہ نہیں لیا تھا اور اس کے صلہ و اکرام سے مالا مال ہوئے، مگر مرزا غالب اپنے بیت الحزن سے نہ نکلے اور کسی حاکم کے آگے جا کر اس کا منتقم و قاہر چہرہ نہ دیکھا!

بعد کو اپنی بریت کے لئے انھوں نے اس عدم حاضری کے بہت سے وجوہ بیان کئے تھے، مگر اصل حقیقت یہی تھی کہ دل دردمند کے ہاتھوں پا در بند ہو گئے اور مصلحت و ضرورت کی عاقبت اندیشیوں کی کچھ نہ چلی، بعد کو ہوش آیا تو عذر بنا کر پیش کرنے پڑے۔

نتیجہ یہ نکلا کہ سرکاری حلقوں میں عام طور پر اس ہندوستان کے سب سے بڑے شاعر کی نسبت ٹھیک اسی طرح "غیر وفاداری" کا یقین ہو گیا، جس طرح آج کل بہت سے نثر نویسوں کی نسبت یقین کیا جاتا ہے جو اپنے دلی جذبات و حسیات کے ہاتھوں مجبور ہیں، اُن کی

وہ پنشن بھی بند ہوگئی جو اُن کی زندگی کا اصلی آذوقہ تھی اور چند جام ہائے "فرنچ" گلاب آمیز(۱) کا وسیلہ تھی۔ انگریزی درباروں میں پرسش و طلب اور عام تعلقات لطف و نوازش بھی یک قلم موقوف ہوگئے اور پوری طرح نیم باغیوں میں شمار ہونے لگا!

مرزا مرحوم کے لئے یہ حالت بڑی ہی سخت مصیبت تھی۔ ایک شاعرانہ کڑی منزلوں کا مرد نہیں ہوسکتا۔ انوری نے صاف کہدیا ہے:

حکیم و شاعر و ملا چگونہ جنگ کنند؟

قلعہ کے برباد ہونے سے وہ چند روپئے بھی جاتے رہے جو بہ تعلق تاریخ نویسی و شاعری ملا کرتے تھے۔ اس پر سرکاری وظیفہ کا بند ہوجانا قیامت تھا۔ شام کی سرشاری اور صبوحی کی خمار شکنی دونوں سے محروم ہوگئے۔ ساری زندگی آزادانہ داد دستد

---

(۱) مرزا مرحوم اپنے فارسی خطوں میں ولایتی شراب کو "فرنچ" لکھا کرتے ہیں۔ فرانس اور اسپین شراب سازی کا مرکز ہیں۔ کوئی فرانسیسی شراب لی ہوگی جس کو ساختۂ فرانس ہونے کی وجہ سے "فرنچ" کہدیا ہوگا۔ اُنھوں نے اپنے عالم وارستگی میں یہی نام رکھ لیا۔ قاعدہ تھا کہ اس کی تیزی کم کرنے کے لئے گاہ گاہ عرق گلاب ملا لیا کرتے تھے چنانچہ ایک غزل کے مقطع میں کہتے ہیں:

آسودہ باد خاطر غالب کہ خوئے اوست　　آمیختن بہ بادۂ صافی گلاب را!

اور یک گونہ فارغ البالی میں بسر ہوئی تھی اب فاقہ مستی تک نوبت پہنچ گئی اور صرف دوستوں اور شاگردوں کی خدمت گزاری پر دن کٹنے لگے۔ اس زمانے کے خطوط اردوئے معلیٰ میں موجود ہیں۔ ان سے معلوم ہوتا ہے کہ زندگی سے تنگ آگئے تھے اور سرکاری وظیفہ کی واگزاری اور الزام بغاوت سے بریت کے لئے بڑی کوششیں کرتے تھے۔

## غیر مطبوعہ قصیدہ

یہ زمانہ تین سال تک رہا اور صفائی کی کوئی کوشش سودمند نہ ہوئی۔ معلوم ہوتا ہے کہ اردو کا یہ غیر مطبوعہ قصیدہ بھی اسی زمانے سے تعلق رکھتا ہے۔ دربار خلعت کا نہ ملنا، نذر وغیرہ کا سلسلہ بند ہوجانا قدیمی عزت و احترام کی یاد اپنی بے آبروئی و بے عزتی پر حسرت و افسوس، یہ تمام باتیں جو اس میں پائی جاتی ہیں، صرف اسی زمانے کی شکایتیں ہوسکتی ہیں۔ غالباً لارڈ کیننگ نے جنوری ۱۸۶۰ء میں جو دربار آگرہ میں لب دریائے جمنا کیا تھا، اسی کی طرف اس میں اشارہ کیا گیا ہے۔ دہلی سے اس میں شریک ہونے کے لئے شاید آگرہ گئے ہوں گے "لب دریا" خیموں کے لگنے اور ریل کا وقت کم ہونے کے ذکر سے اس خیال کی تائید ہوتی ہے۔

چنانچہ اس کی تصدیق ان کے بعض فارسی قصائد وقطعات سے بھی ہوتی ہے جو اسی زمانے میں لکھے گئے تھے، اور جو بالکل اس اردو

قصیدے کے ہم معنی و ہم مطلب ہیں۔

مثلاً غدر کے بعد جو فارسی قطعہ مسٹر اڈمنسٹن بہادر لفٹننٹ گورنر صوبۂ شمال و مغربی کو مخاطب کر کے لکھا ہے، اور جس کا پہلا شعر:

فرزانۂ یگانہ ، اڈمنسٹن بہادر
کاموخت دانش از وے آئین کاردانی

ہے۔ اس میں اپنی مصیبتوں کا افسانہ سنا کر الزام شرکت بغاوت سے اپنی بریت کی ہے اور کہا ہے کہ حکام کے دل میری جانب سے پھر گئے ہیں۔ آپ مدد کیجئے اور میری صفائی کرا دیجئے!

چنانچہ کہتے ہیں کہ میرے تعلقات انگریزی حکومت سے نہایت قدیمی ہیں۔ میں ہمیشہ حکام کی مدح میں قصائد لکھتا رہا اور صلہ و انعام سے شادکام ہوا:

از حضرت شہنشہ خاطر نشان من بود
در مزد مدح سنجی صد گونہ کامرانی

یہی حالت تھی کہ:

ناگہ تند بادی کاں خاست در قلمرو
برہم زد آں بنا را نیرنگ آسمانی!

یعنی غدر کا ظہور ہوا۔

در وقت فتنہ بودم غمگین دبود بامن
زاری و بے نوائی، پیری و ناتوانی!

حاشا کہ بودہ باشم "باغی" آشکارا
حاشا کہ کردہ باشم ترک وفا نہانی!
از تہمتے کہ برمن بستند بدسگالاں
حکام راست بامن یک گونہ سرگرانی

یعنی غدر کے زمانے میں پیری و ناتوانی کی وجہ سے کہیں آ جا نہ سکا اور اظہار وفاداری نہ کر سکا۔ باغیوں سے مجھے کوئی تعلق ظاہر و باطن نہ تھا محض تہمت تراشی سے مقامی حکام مجھ سے بدظن ہو گئے ہیں۔

اسی طرح ۱۸۶۰ء میں جب لارڈ کیننگ گورنر جنرل نے دربار کیا ہے تو دو مطلعوں کا ایک پر زور قصیدہ لکھ کر پیش کیا:

زسال نو دگر آبے بروئے کار آمد
ہزار و ہشت صد و شست در شمار آمد

اس قصیدے کے آخر میں وہ سب شکایتیں ایک ایک کر کے لکھی ہیں جن کے لئے اس غیر مطبوعہ اُردو قصیدے میں لفٹننٹ گورنر پنجاب سے فریادی ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ ٹھیک ایک ہی وقت کی لکھی ہوئی دونوں چیزیں ہیں۔ فارسی قصیدہ وائسرائے کے پاس بھیجا ہوگا، اور یہ اردو کا غیر مطبوعہ قصیدہ لفٹننٹ گورنر پنجاب کے پاس اُردو قصیدے میں نمبر کرسی، خلعت و نذر، وظیفہ و انعام، تین چیزوں کے بند ہو جانے پر افسوس کیا ہے:

نمبر رہا نہ نذر، نہ خلعت کا انتظام،

یہی دکھڑا اس فارسی قصیدہ میں بھی رویا ہے۔ اپنی قدیمی مداحی و وظیفہ خواری کے ذکر کے بعد لکھتے ہیں:

بہ ناگرفت جہاں صرصرے وزید بدہر — کزاں بر آئینۂ آسماں غبار آمد
شرارہ بار غبارے زمغز خاک نگیخت — سیاہ رد سپہے کاندریں دیار آمد
دریں جگر گسل آشوب کز صعوبت آں — سپاہدار سپہرے بہ زینہار آمد
گواہ دعوی غالب بعرض بے گنہی — ہمیں بس ست کہ ہرگونہ رستگار آمد

یعنی غدر کی باد صرصر سے مصائب کا غبار چھا گیا، اس زمانے میں میری بے گناہی کا بڑا ثبوت یہی ہے کہ میرے خلاف کوئی ثبوت نہ ملا اور اس لئے کوئی مخالفانہ کارروائی میرے مخالف حکام نہ کر سکے۔

اس کے بعد کہتے ہیں کہ اب آپ سے طالب لطف و کرم و تلافی مافات ہوں:

کنوں کہ شد ز تو زینت فزائے روئے زمیں
سواد ہند کہ چوں زلف تار و مار آمد
خطاب و خلعت و پنشن ز شاہ می خواہم
ہم از نخست بدیں دایہ ام قرار آمد
پس از سہ سال کہ در رنج و پیچ و تاب گزشت
سر گذارشں اندوہ انتظار آمد

یہاں بھی انہی چیزوں کو طلب کیا ہے اور لکھا ہے کہ تین سال سے

حالت پر گذر چکے ہیں۔

غالباً اس قصیدے کے گزراننے کے بعد شملہ سے تحقیقات کی گئی اور جب ان کی بے گناہی ثابت ہو گئی تو بدستور پنشن جاری کر دی گئی تین سال کی پچھلی مجموعی رقم بھی دیدی گئی تھی، اس سے مرزا صاحب بہت خوش ہوئے تھے۔ چنانچہ اردوئے معلیٰ میں اس کا ذکر موجود ہے۔

جن لوگوں نے مرزا مرحوم کی صفائی کے لئے خاص طور پر کوشش کی تھی، مجھے معتبر ذریعہ سے معلوم ہوا ہے کہ اُن میں سرسید مرحوم بھی تھے۔ اس واقعہ سے سید صاحب اور مرزا مرحوم میں صفائی بھی ہو گئی جن کے باہمی تعلقات قدیمانہ آئین اکبری کی تقریظ کے قصہ سے کچھ مکدر ہو گئے تھے۔

بہر حال اس غیر مطبوعہ قصیدے کے متعلق میرا خیال ہے کہ یہ ۱۸۶۰ء میں لکھا گیا ہے اور ۳ر جنوری کے دربار سے مقصود دربار آگرہ ہے۔ امید ہے کہ مرزا مرحوم کے اُن عقیدتمندان کمال کے لئے جن کی تعداد اب ملک میں روز افزوں ہو رہی ہے، یہ غیر مطبوعہ قصیدہ بہت دلچسپ ہوگا۔ گو شاعری کے اعتبار سے چنداں اہم نہ ہو۔

رحمۃ اللہ علیہ و غفر اللہ ذنوبہٗ!

# قصیدہ

کرتا ہے چرخ روز بصد گونہ احترام
فرماں روائے کشور پنجاب کو سلام

حق گو و حق پرست و حق اندیش و حق شناس
نواب مستطاب امیر شہ احتشام

جم رتبہ منٹگمری بہادر کہ وقت رزم
ترک فلک کے ہاتھ سے وہ چھین لیں حسام!

جس بزم میں کہ ہو انھیں آئین مے کشی
وہ آسمان شیشہ بنے، آفتاب جام!

قطعہ

چاہا تھا میں نے تم کو مہ چار دہ کہوں
دل نے کہا کہ یہ بھی ہے تیرا خیال خام

دو رات میں تمام ہے ہنگامہ ماہ کا
حضرت کا عز و جاہ رہے گا علی الدوام

سچ ہے تم آفتاب ہو جس کے فروغ سے
دریائے نور ہے فلک آبگینہ فام

میری سنو کہ آج تم اس سرزمین پر
حق کے تفضلات سے ہو مرجع انام

اخبار لودھیانہ میں میری نظر پڑی
تحریر ایک جس سے ہوا بندہ تلخ کام

ٹکڑے ہوا ہے دیکھ کے تحریر کو جگر
کاتب کی آستیں ہے مگر تیغ بے نیام

وہ فرد جس میں نام ہے میرا غلط لکھا
جب یاد آ گئی ہے کلیجہ لیا ہے تھام!

سب صورتیں بدل گئیں ناگاہ یک قلم
نمبر رہا، نہ نذر، نہ خلعت کا انتظام!

ستر برس کی عمر میں یہ داغ جانگداز
جس نے جلا کے راکھ مجھے کر دیا تمام

تھی جنوری مہینے کی تاریخ تیرھویں
استادہ ہو گئے لب دریا پہ جب خیام

اس بزم پر فروغ میں اس تیرہ بخت کو
نمبر ملا نشست میں از روئے اہتمام

سمجھا اسے گر آب ہوا پاش پاش دل
دربار میں جو مجھ پہ چلی چشمک عوام

عزت یہ اہل نام کے ہستی کی ہے بنا — عزت جہاں گئی تو نہ ہستی رہی نہ نام

تھا ایک گونہ ناز جو اپنے کمال پر — اس ناز کا فلک نے لیا مجھ سے انتقام

آیا تھا وقت ریل کے کھلنے کا بھی قریب — تھا بارگاہ خاص میں خلقت کا اژدہام

اس کشمکش میں آپ کا مداح نامور — آقائے نامور سے نہ کچھ کر سکا کلام

جو واں نہ کر سکا وہ لکھا حضور کو — دیں آپ میری داد کہ ہوں فائز المرام

ملک و سپہ نہ ہو تو نہ ہو کچھ ضرر نہیں — سلطان بر و بحر کے در کا ہوں میں غلام

وکٹوریہ کا دہر میں جو مدح خواں ہو — شاہان عصر چاہیئے لیں عزت اس سے وام

خود ہے مدارک اس کا گورنمنٹ کو ضرور — بے وجہ کیوں ذلیل ہو غالب ہے جس کا نام

امر جدید کا تو نہیں ہے مجھے سوال — بارے قدیم قاعدے کا چاہیئے قیام

ہے بندہ کو اعادۂ عزت کی آرزو — چاہیں اگر حضور تو مشکل نہیں یہ کام

دستور فن شعر یہی ہے قدیم سے — یعنی دعا پہ مدح کا کرتے ہیں اختتام

ہے یہ دعا کہ زیر نگیں آپ کے رہے
اقلیم ہند و سندھ سے تا ملک روم و شام

| | |
|---|---|
| ۱۔ گورنمنٹ کی تعلیمی حکمت عملی | الہلال ۴ جون سنہ ۱۹۱۳ء |
| ۲۔ ندوۃ العلماء | " ۱۱، ۱۸، ۲۵ مارچ سنہ ۱۴ء |
| ۳۔ نشۂ شام کی نصف شب | " ۲۵ اگست یکم ستمبر سنہ ۱۲ء |
| ۴۔ نشۂ نیم شبی کا صبح خمار | " ۵، ۲۶ فروری<br>۵، ۱۳ مارچ سنہ ۱۳ء |

# مُسلمانانِ ہند اور گورنمنٹ

## کی

## تعلیمی حکمتِ عملی

| | |
|---|---|
| وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَعْمَالُهُمْ كَسَرَابٍ | جو لوگ منکر ہیں، ان کے کام ایسے ہیں جیسے |
| بِقِيْعَةٍ يَّحْسَبُهُ الظَّمْاٰنُ مَاۗءً، | چٹیل میدان میں ریت، کہ پیاسا اس کو دور سے |
| حَتّٰٓى اِذَا جَاۗءَهٗ لَمْ يَجِدْهُ | پانی سمجھ کر دوڑتا ہے، مگر جب اس کے پاس |
| شَيْــــًٔـا وَّوَجَدَ اللّٰهَ عِنْدَهٗ فَوَفّٰىهُ | آیا تو کچھ بھی نہ پایا، پایا تو اللہ کو اپنے قریب |
| حِسَابَهٗ ۭ وَاللّٰهُ سَرِيْعُ الْحِسَابِ | پایا جس نے اس کا حساب چکا دیا، اور اللہ جلد ہی |
| (۳۹ : ۲۴) | حساب کر دینے والا ہے۔ |

"تعلیم صحیح ایک ایسے درخت کے مشابہ ہے جو کسی نہر کے کنارے اپنی نادری وسطبری و سرسبزی کی بہار دکھا رہا ہو۔ یہ درخت کس چیز سے پیدا ہوا ہے؟ ایک ننھے اور ذرا سے بیج نے اس کو درخت بنایا ہے، جو درخت کے تمام افعال و

خواص پر حاوی ہے، اور جو اس وقت خاک میں چھپا ہوا ہے۔ انسان بھی اسی درخت کے مشابہ ہے۔ بچوں میں دیکھو، وہی تمام قوتیں مخفی و مستور ہیں، جو اس کی زندگی میں نمایاں ہوتی ہیں۔ انسان کی تہذیب صرف ادبی و اخلاقی حالت کا نتیجہ ہے اور کچھ نہیں۔"
(ہنری پسٹالوزی)

ہندوستان کی تعلیمی رفتار نے دماغی قوی پر جو ناگوار اثر ڈالے ہیں، طبیعتیں جس طرح کند ہوگئی ہیں، ابھرنے والی فطری طاقتوں پر جو گراں بار دباؤ پڑا ہے، قوائے ذہنیہ کی پامالی میں جیسی دست درازیاں اس نے کی ہیں، اس کی خارجی نظیر اگر ہو سکتی ہے، تو "رابرٹ جسگرڈ" اور اس کے بھائی "راجیر" کی وہ حکمت عملی جس کی رو سے ایک طرف تو ۱۰۶۰ء میں جنوبی اطالیہ کی عربی سلطنت پامال کر کے اسلامی دنیا سے عربوں کے تعلقات ہمیشہ کے لئے منقطع کر دئے گئے، اور دوسری طرف اس خیال سے کہ ملک کی تمدنی و صناعی و علمی اہمیت کے اجزائے عظمیٰ ان دنوں صرف عرب تھے، ان کو یہ امتیازی رعاتیں بھی دی گئیں کہ مسیحی گورنمنٹ کی نگرانی میں انکی تعلیم گاہیں برقرار رہیں، جن میں ان کی اولاد کو ایسی تعلیم، جو منشائے حکومت کے مطابق ہو، سرکاری خرچ پر دی جائے۔ اس وقت تو ان مراعات کی قدر و قیمت کا عام اعتراف ہوا تھا لیکن حکومت نے جو سیاسی بندشیں ان کے ساتھ وابستہ کر رکھی تھیں، قومی ترقی کے لئے وہ اسی قدر مہلک ثابت ہوئیں کہ قومیت میں روز بروز اضمحلال آتا گیا اور آخر یہ حالت ہوگئی کہ تھوڑے ہی زمانے میں عرب یا تو بالکل ہی فنا ہوگئے یا کچھ رہے بھی تو نصرانیت کی تہذیب نے ان کو اپنے اندر مدغم

ہمارے ملک میں اصلاح تعلیم کا خیال تو گورنمنٹ کو اب ہوا ہے اور خاصۃً مسلمانوں کے متعلق ابھی ۲ مئی ۱۹۱۲ء کو تعلیمی سرکلر شائع کیا گیا ہے، لیکن یورپ میں اس کی ابتدا انیسویں صدی کے آغاز سے دوش بدوش ہے۔ ہنری بسٹالوزی متوفی ۱۸۲۲ء (جس کے الفاظ اس مضمون کے طغرائے عنوان ہیں) تہذیب نظام درس کے عوامل محرکہ میں پہلا شخص تھا۔ وہ ایک مقام پر لکھتا ہے:-

"آج کل تعلیم کے جو طریقے رائج ہیں ان کے اتباع نے یورپ کو بڑی سخت غلطی میں مبتلا کر رکھا ہے۔ غلطی ہی نہیں وہ آپ اپنے سامان ہلاکت میں ہے۔ ایک طرف تو وہ اعلیٰ درجے کے علوم و فنون و صنائع میں ترقی کے فلک الاعلیٰ پر پہنچ گیا ہے اور دوسری طرف تعلیم طبیعی کی وہ بنیاد ہی کھو بیٹھا ہے جس کا مدعا یہ ہے کہ سب کو ایک تعلیم دینی چاہیئے، اور سب کی تعلیم ان کے ذوق طبیعی کے موافق ہونی چاہیئے مجھے معلوم نہیں کہ یورپ کی طرح دنیا کا کوئی اور حصہ ترفع کے اسی درجہ تک بلند اور پھر ہبوط کے ایسے قعر میں گر گیا ہو۔ ہمارے براعظم کی یہ حالت اس مجسمے مشابہ ہے جس کی تصویر پیغمبروں نے کھینچی تھی کہ اس کا سر تو سونے کا ہے مگر پاؤں (جس پر یہ سر قائم ہے) ٹھیکری کے بنے ہیں! یورپ نے اپنے ان تعلیمات کے ذریعہ سے قوم کو محبت و الفت و دانائی و حکمت و مدرکات و جذبات کے لباس سے برہنہ کر کے، اس کے دماغ میں انس پسندی سے وحشت، ایمان سے تنفر اور توہمات و خرافات سے دلچسپی پیدا کر رکھی ہے۔ اس خلل کا سدّ باب میری رائے میں یہ ہے کہ سطحی تعلیم کو ترک کر کے عقلی و ذہنی تعلیم کو ترقی دی جائے، اور حقیقی معرفت کے مصدر و منبع کی جانب رجوع ہو۔"

یہ وہ الفاظ ہیں، جو یورپ کی تعلیمی حالت کے متعلق کہے گئے تھے، جس کی علمی ترقی، اس زمانہ میں بھی مسلّم تھی، مگر صد حیف ہے ہندوستان پر، جو اس طویل و عریض انگریزی عہد حکومت میں علم کے صحیح مفہوم تک سے آشنا ہونے نہ پایا!!

حال میں تعلیم کی نسبت جو سرکاری سرکلر شائع ہوا ہے، اس نے مسئلہ تعلیم و اصلاح کو از سر نو چھیڑ دیا ہے۔

مسلمانوں کی قومیت کے آج کل جو مخصوص ترکیبی عناصر ہیں، ان سب میں شکر گذاری و ممنونیت کا عنصر ہر ایک پر غالب ہے۔ اور یہی وجہ ہے کہ سرکلر میں گورنمنٹ کی جانب سے جس سلسلہ احسان کا اعلان ہوا ہے، اس کی منت پذیری کے جذبات سے تمام قوم کے سینے لبریز ہو رہے ہیں۔ یہ احساس واقعی میں قابل تعریف ہے اور بہبود عامہ کی ذیل میں حکومت کا جو قدم آگے بڑھے، رعایا کا فرض ہے کہ اس کا خیر مقدم بجا لائے، اور اس کی قرار واقعی عزت کرے، لیکن جب اس کی اشاعت سے خود گورنمنٹ کا مدعا یہ ہے کہ نفاذ احکام سے پیشتر استشارہ و استصواب کر کے مسئلہ کو منقح کر لیا جائے، تو کوئی وجہ نہیں کہ اس باب میں آزادی سے بحث نہ ہو، اور عام رائے کو اصلی معنوں میں آشکارا نہ کیا جائے؟

عہد قدیم کے ایک گنوار عجمی نے ایک نامور عرب (حنظلہ بن صفوان) سے ایک مرتبہ پوچھا تھا کہ "حسن اور حسین (یعنی حضرت امام حسن اور امام حسین رضی اللہ عنہما) کس پیغمبر کی لڑکیاں تھیں؟ اس نے جواب دیا کہ "خدا کے لئے اس ایک جملہ میں کوئی ایک بات تو درست کہی ہوتی!" یہ بحث ضروری نہیں کہ اس واقعہ میں اور موجودہ سرکلر میں کس حد تک مماثلت موجود ہے؟ البتہ اس حقیقت کو

بے نقاب کردینا ضروری ہے کہ سرکلر کی خامیاں پختہ مغزان نقد و نظر کے لئے نہایت مایوسی کا باعث ہوئی ہیں۔

(۱) اسلام اور تعلیم میں قدرتی لزوم ہے، اس لئے ہر ایک مسلمان کی یہ خصوصیت ہونی چاہیئے کہ وہ سب سے پہلے تعلیم یافتہ ہو۔ عہد رسالت میں صرف اظہار ایمان ہی پر قناعت نہ تھی، بلکہ یہ بھی تقید تھا کہ ہر ایک مسلمان بقدر میسور قرآن کریم کی تعلیم بھی، کہ اس زمانہ میں وہی ایک تعلیم تھی، حاصل کرے۔ اس کے لئے اتنے ترغیبی احکام تھے کہ ضروریات زندگی کے اہم اوصاف حتیٰ کہ بیع و شری اور مہر نکاح تک میں ادائے معاوضہ کی ایک صورت یہ بھی تھی کہ قرآن کی تعلیم دینے سے یہ حق ادا ہوجاتا ہے۔ اسی خصوصیت پر غور کیجئے اور پھر یہ دیکھئے کہ اعلیٰ تعلیم تو معدوم ہے ہی، ابتدائی تعلیم میں بھی مسلمان کتنے پیچھے ہیں؟ با ایں ہمہ سرکلر میں بیان کیا جاتا ہے کہ ابتدائی تعلیم میں مسلمانوں کی جماعت ہر طرح فوقیت رکھتی ہے۔

(۲) ہندوستان کے تمام طبقات و عناصر میں اگر زبان اُردو کی عمومیت کو بحث میں نہ بھی لایا جائے، جب بھی اس قدر ماننا پڑے گا کہ تمام انطاع کے مسلمانوں میں اردو سمجھی جاتی ہے، علمی پہلو سے ہر جگہ اسی زبان کی حکومت ہے اور جہاں دوسری بولیاں رائج ہیں وہ بھی اصل میں زبان نہیں ہیں، بلکہ زیادہ صحیح یہ ہے کہ زبان کے لہجے ہیں، اور ان میں بھی اردو دخیل ہے پھر بھی گورنمنٹ کی رائے ہے کہ بہت سے انطاع ایسے ہیں جن میں مسلمانوں نے اردو کا استعمال بالکل ترک کردیا ہے۔"

(۳) یہ درست ہے کہ اردو کے علاوہ دوسری زبانوں کے ذریعہ انگریزی تعلیم حاصل کرنے میں مسلمانوں کو سخت سے سخت زحمتیں برداشت کرنی پڑتی ہیں، اور یہ بھی سچ ہے کہ غالب تعداد کے مدارس ثانویہ (سیکنڈری اسکولوں) کا انتظام بہت کم مسلمانوں کے ہاتھوں میں ہے لیکن اس کا علاج صرف یہ بتایا گیا ہے کہ "مسلمانوں کے لئے خاص خاص کالج و اسکول قائم کرنے سے یہ دقتیں جاتی رہیں گی" سوال یہ ہے کہ ان مخصوص درسگاہوں کا سلسلہ اتنا وسیع تو ہوگا نہیں کہ تمام اسلامی آبادی کے لئے کافی ہو سکے، لامحالہ عام درسگاہوں کے ذریعے سے یہ کمی پوری کرنی پڑے گی۔ پھر ان درسگاہوں میں یہ مشکلیں کیونکر آسان ہوں گی؟

(۴) مدرسۂ عالیہ کلکتہ، اسلامی کالج لاہور، اور اسلامی اسکولوں کی اصلاح کی تجویز پیش کی گئی ہے، جو نہایت عمدہ بات ہے۔ اگر اس تجویز پر قابل و تجربہ کار مصلحوں کی اعانت سے عملدرآمد ہوا، اور تعلیمی و انتظامی معاملات میں مسلمانوں کی آزادی سلب نہ ہوئی، تو بے شبہ یہ ایک بہت ہی کامیاب و معقول صورت ہوگی۔ مگر خوف زدہ پبلک کے اس اعتراض کا کیا جواب ہے کہ ہوگلی کالج، حسین آباد اسکول، اور مرزا محسن مرحوم کے وقف اسٹیٹ کے لئے بھی ابتداً میں تحریک اصلاح ہی پیش ہوئی تھی، مگر اصلاحی مداخلت نے تھوڑے ہی دنوں میں ان سب کے نظم و نسق سے مسلمانوں کو بے دخل کر دیا، نیشنل اسکول اعظم گڈہ اور کاظمین اسکول لکھنؤ اسی بہانہ سے ٹوٹے ہیں، اور اسی مادّے کی اصولی صورت گری ہے، جس نے مدرستہ العلوم کی حکومت میں غیروں کو مسلمانوں کی جگہ صاحب نفوذ و حکومت بنا رکھا ہے۔

(۵) پرائیویٹ انتظام کے ذریعے سے اسلامی ہوسٹلوں کی تجویز نہایت مبارک ہے، لیکن کیا حقیقت میں یہ ہوسٹل غیر سرکاری مسلمانوں کے ہاتھ میں ہونگے؟ کیا واقع میں اسلامی خصوصیات کے مطابق یہاں تہذیب نفس کا انتظام ہوگا؟ اور کیا بغیر ان باتوں کے ہوسٹلوں سے کسی مفید و سودمند نتیجہ کی امید حق بجانب ہوسکتی ہے؟

اب ان اصلاحات کا مقابلہ یورپ کی تعلیم وطرز تعلیم سے کیجئے جس کو ہندوستان کی تعلیمی زندگی کے لئے مثال و نمونہ کے طور پر ہمیشہ پیش کیا جاتا ہے، اور یونیورسٹی کے ہر ایک کانووکیشن میں ہندوستانیوں سے اسی کے اتباع کی خواہش کی جاتی ہے۔ اس تعلیم کے خاص خاص اصول یہ ہیں:-

(۱) تعلیم اس خارجی ترقی کا نام نہیں ہے جو انشا و لغت و ادبیات کی سطحی معلومات پر قائم ہو، اصل میں تعلیم ان مخفی قوتوں کے اظہار کا نام ہے جو فطرت نے انسانی طبیعت میں ودیعت کی ہیں۔ علم النفس (سائیکالوجی) کے اصول پر آج یورپ میں جس تعلیم کا رواج ہے اس کا مدعا یہی ہے کہ ان خیالات کو عملی صورتوں میں لاکر درسگاہ عمل کا ایک جز بنایا جائے۔

(۲) تعلیم کا پہلے یہ انداز تھا کہ علم کو محنت و کوشش سے حاصل کیا جائے اور انسان کو محنت و کوشش کا خوگر بنایا جائے۔ اب یہ اسلوب ہے کہ تعلیم کا نقطۂ مرکزی صرف نفع رسانی و نفع رسانی ہے۔

(۳) تعلیم کی بنیاد یہ ہے کہ نقد و اختیار و توسیع معلومات کے ذریعے سے انسانی قویٰ کو ترقی دی جائے۔

(۴) درسگاہوں میں طرز تعلیم کی اصلاح کی جائے اور درس دینے والوں کو نمونہ تہذیب بنایا جائے، تاکہ وہ اپنے فرائض کو نہایت کامیابی سے ادا کرسکیں۔

(۵) تلامذہ کے ساتھ مہربانی کا برتاؤ ہو، ان کی ذہنی وعقلی و دماغی حالتیں ملحوظ رہیں، اور درس میں ہر ایک متعلم کی منفعت و مذاق طبیعت کو زیر نظر رکھا جائے۔

(۶) ابتدائی تعلیم کا پورا پورا اہتمام ہو۔

(۷) تعلیم کا مقصد افراد کو ترقی یافتہ بنانا ہو۔

(۸) تعلیم کے لئے فرض ہے کہ ایسے طرز وطریق پر دی جائے کہ دنیا کا ہر ایک فرد اپنی عقلی مقدرت وطبعی استعداد کے مطابق خاطر خواہ ترقی کرسکے۔

کیا کہا جا سکتا ہے کہ ہندوستان میں کہیں بھی ان باتوں کا نام ونشان ہو؟ وہ تعلیم جس کی بنیاد محض گورنمنٹ کی مخصوص ضرورتوں کے لئے پڑی ہو، جس کے نصاب حقیقت میں، وضع واقناد میں، اسلوب و پرداز میں، استعباد کا جوہر ہر ایک چیز پر غالب ہو، جس کا منشائے عمل ہی یہ ہو کہ تعلیمی ڈگریاں، غلامی کی ذلیل زندگی بسر کرنے کا آل تمغا ثابت ہوں، جو افراد کے دماغی تنزل کو ترقی دینا چاہتی ہو، جو عقلی مقدرت وطبعی استعداد کے دبائے رکھنے کی حامی ہو، جس کے حکام فیصلہ کرچکے ہوں کہ ہندوستان کے لئے پرائمری ایجوکیشن کا لزوم سودمند نہیں ہے، جس کے ذریعے سے انشاء و لغت وادبیات کی سطحی معلومات میں بھی کامیابی نہ ہوتی ہو، جس کا خاص نتیجہ یہ ہوتا ہو کہ فطرت انسانی کی مخفی طاقتیں کسی حالت میں بھی ظہور پذیر نہ ہوسکیں

جس کے انداز درس میں نقد و اختیار و توسیع معارف کی گنجائش ہی نہ رکھی گئی ہو، جہاں درس دینے والے اپنے فیشن کے لحاظ سے بہترین نمونۂ تہذیب، اور اپنے کیرکٹر کی بنا پر بدترین تمثال بربریت و وحشت نظر آئیں، جو اساتذہ کو تلامذہ کے ساتھ ذلت آفریں خشونت کا برتاؤ سکھاتی ہو، جو ایک عجیب و غریب معنی میں اصول مساوات کی اس شدت سے پابند ہو کہ طلبا کی ذہنی و عقلی و دماغی حالتیں خواہ کیسی ہی مختلف ہوں، اور ہر ایک کے ذوق طبیعت میں چاہے کتنا ہی تباین محسوس ہوتا ہے، مگر سارے گلے کو ایک ہی لٹھ سے ہنکایا جائے، اور تمام طبقات مختلفہ کو ایک ہی قسم کی بے نمک تعلیم دی جائے، ایسی تعلیم اور اس تعلیم کا اصلاحی منشور (سرکار) اگر کسی قوم کی کامیاب زندگی میں معاون ہو سکتا ہے تو ہم کو تسلیم کرنا چاہیئے کہ قدرت نے نتائج میں غلطی کی، ورنہ محکوم مسلمانان سسلی کے لیے وہاں کی مسیحی گورنمنٹ کے فرمان مراعات کو اصل میں آیۂ رحمت ثابت ہونا چاہیئے تھا!!

یورپ میں طرز تعلیم کے کیا اصول ہیں؟ اس کا معیار حقیقت یوں قائم کیا گیا ہے

(۱) طرز تعلیم میں اصلی چیز نقد و نظر ہے۔

(۲) ہر ایک شاخ میں درس کی ابتدا سادہ و سرسری اصول سے کر کے دقیق مسائل تک اس کو بتدریج پہنچانا چاہیئے۔

(۳) مسئلہ جب تک منقح ہو کر متعلم کے ذہن نشین نہ ہو جائے معلم کو آگے نہ بڑھنا چاہیئے۔

(۴) طرز تعلیم کو صرف عقل کے ترقی دینے والے مسائل کے دائرے میں محدود رہنا چاہیئے۔ مباحث علمیہ کے دوران میں دماغوں پر غیر علمی تسلط بٹھانا، یا علمی اصول میں مذہبی تحقیق کو غلط ملط کر دینا، دماغ کے لئے ایک تشویش آفریں چیز ہے۔

(۵) تلامذہ کی شخصیت قابل احترام ہے۔

(۶) تعلیم کا یہ نتیجہ ہونا چاہیئے کہ انسان میں جو قوتیں مخفی ہیں، وہ آشکار ہو جائیں یہ نتیجہ نہ ہونا چاہیئے کہ دل میں نئی قوتیں ڈال دی جائیں۔

(۷) قوت کو معلومات، اور ذکاوت کو تعلیم سے آمیزش دینی چاہیئے۔

(۸) معلمین و متعلمین کے مابین جو بزرگانہ تعلقات ہوں ان کی عمارت اس داغ بیل پر تعمیر ہونی چاہیئے، جس کی بنیاد دراصل تعلیم رسالت نے ڈالی تھی کہ "لیکرم کبیرکم ولیرحم صغیرکم" تم میں جو بڑے ہوں ان کی بزرگ داشت کی جائے، اور جو چھوٹے ہوں ان کے ساتھ رحمت و مہربانی کا برتاؤ ہو۔

(۹) طرز تعلیم کی خاص غرض تہذیب نفس سمجھنا چاہیئے۔

سوال یہ ہے کہ گورنمنٹ کی نظارت معارف (سر رشتہ تعلیم) میں کیا اسی طرز پر تعلیم دی جاتی ہے؟ اور کیا موجودہ اصلاحی منشور اس دل آویز و خوشگوار توقع کی ضمانت ہو سکتا ہے کہ اسکولوں اور کالجوں میں اب انہیں اصول پر تعلیم دی جایا کرے گی؟ سرکلر میں جب ان توقعات کی تکمیل کا نام و نشان ہی نہیں ہے، جب طرز تعلیم میں نقد و نظر سے علاقہ ہی نہیں رکھا گیا، جہاں مسائل کے افہام و تفہیم کے لئے کوئی اسلوب تدریج ہی نہ ہو، مباحث درسی کو طلبا سمجھیں یا نہ سمجھیں مگر

درسگاہ کی حاضری پوری ہوجائے، مدرسین کا یہ فرض ہو کہ مقدار مقصودہ تک کے لئے اپنے روزانہ لکچروں کا وظیفہ پورا کردیا کریں، عقلی ترقی کے محرکات سے علاقہ نہ ہو، تلامذہ کی شخصیت کا احترام غیرضروری سمجھا جائے، کوشش کی جاتی ہو کہ اس طرز تعلیم سے متعلمین کی بہترین مخفی قوتیں مخفی تر ہوجائیں، ان کے دلوں میں نئے نئے قسم کے قوی استعداد پیدا ہوں، تہذیب نفس کی غرض تدنیس قلب سے آلودہ رہے، متعلمین و معلمین کے مابین اکثر اوقات میں خاص قسم کے تعلقات رہا کریں، تو پھر ان حالات میں یہ اصلاحی نمائشیں کیا مفید ہوسکتی ہیں؟ اور ان پر شکریے کے رزولیشن پاس کرنے کے کیا معنی ہیں؟

یورپ کی بیشتر مسیحی طاقتوں نے دنیائے اسلام کو جن ہولناک و ہلاکت افزا مصائب کا آماجگاہ بنا رکھا ہے، اس کے زخم ایسے اوچھے نہیں ہیں کہ معمولی مرہموں سے مندمل ہوجائیں۔ وہ قوم جس کو فنا کرنے کی علانیہ تدبیریں ہو رہی ہوں، اگر ترقی کی اصلاح سرسری تجویزیں ہی اس کو پامال ہونے سے بچا سکتی ہیں، تو کوئی شک نہیں کہ شیخ شیرازی کی۔

"خانہ از پائے بست ویراں است"

خواجہ در بند نقش ایوان است

والی حکایت میں

کی مینا کاری، مکان کو انہدام سے محفوظ رکھنے کی سب سے اچھی ترکیب ہی ہوگی۔

یہ وہ اصول ہیں جن پر ممالک یورپ کی ہر ایک درسگاہ میں عمل درآمد فرض ہے، اور جن کے طریق عمل میں بہت کم اختلافات پیدا ہوئے ہیں، لیکن اب سمجھ

دنوں سے فرعیات میں بعض اور اصلاحیں شروع ہوگئیں ہیں، جن کے اہم پہلو یہ ہیں
(۱) تعلیم و طرز تعلیم سے خاص غرض یہ تھی کہ تلامذہ کے قوی عقلیہ آراستہ ہوجائیں، لیکن اس کی کوئی سہل الوصول ترکیب متعین نہ تھی۔ اب اس کی یوں تحدید کی گئی ہے کہ صرف اعمال ادراکیہ سے اس میں کامیابی ممکن ہے۔
(۲) مصلحین نے اب تک طبیعیات کی تعلیم مقدم رکھی تھی، یہ تقدم تو اب بھی یک گونہ مسلم ہے، اور آج دنیا میں سب سے زیادہ فزیکل سائنس ہی کو فروغ دینے پر زور دیا جاتا ہے، مگر اہل نظر کی رائے میں قومیں عموماً زبان کی ترقی یا تنزل سے بنتی بگڑتی ہیں، اس لئے ادبیات کی تعلیم کو طبیعیات پر ترجیح حاصل ہے۔
(۳) پہلے جغرافیہ و حساب و سائنس کے درس پر زیادہ اصرار تھا، لیکن اب اس کی جگہ زبان و ادب تاریخ کو ملی ہے۔
(۴) اب تک تعلیم نفسی کی حمایت کی جاتی تھی، قدیم فلسفۂ عقلیہ کی تعلیم سے انکار تھا، لیکن اس کی قائم مقام کوئی اور چیز نہیں رکھی گئی تھی۔ اب یہ جگہ فزیکل سائنس سے معمور کی گئی ہے، جس کے لئے پہلے صف اولین میں ممتاز گنجائش نکالی گئی تھی۔

یہ اصلاحیں اصولی و عمومی حیثیت سے یورپ میں تسلیم کرلی گئی ہیں، اور اب ایک مدت سے یورپ کے تمام اسکولوں، کالجوں، اور یونیورسٹیوں میں یہی اصول زیر عمل ہیں، اور انھیں کے وہ نتائج ہیں جو "نپلین" و "مارکونی" "ونبکر" "ڈگسن" کی صورتوں میں نمایاں ہوکر زمانہ کو مجبور کردیتے ہیں کہ ہر ایک قسم کی علمی و عملی ترقی میں یورپ کے قدموں پر سر جھکادے۔ لیکن کیا ہندوستان میں بھی کوئی ایسا انتظام ہے

یا گورنمنٹ کی مہربانی سے ہو سکتا ہے کہ ہندوستانیوں کے قوائے عقلیہ آراستہ و مہذب بن جائیں، طو مارزس ہیں اعمال اور اکیہ کے لئے بھی کوئی گنجائش نکلے ؟ قومی زبان، قومی لٹریچر، اور قوم کی تاریخ سے بنائے قومیت استوار ہو سکے ؟

اسلام نے مسلمانوں کو ہمیشہ ظاہر فریبیوں سے بچنے کی ہدایت کی ہے، جس قوم پر ہر جانب سے افلاس محیط ہو، جسے تعلیم کے ناکام نتائج دیکھتے دیکھتے ایک زمانہ گذر گیا ہو، جس کے لئے عموماً ان مقدمات و مبادی کو محمود بتایا گیا ہو جن سے اس کی بے خبری میں اضافہ، اور تنزل میں ترقی ہوتی ہو، ایسی قوم کا علاج سطحی و سرسری دواؤں سے ممکن نہیں۔ گورنمنٹ کے حسن التفات کا بے شبہ قوم کو شکر گذار ہونا چاہئے لیکن اگر یہ تعلیمی منشور انھیں حالتوں میں نافذ العمل ہو گیا اور اصلی و اساسی دقتیں بدستور برقرار رہیں تو مسلمانوں کو صاف کہہ دینا چاہیئے کہ یہ نام نہاد اجزائے اصلاح ان کے درد کی دوا نہیں ہیں۔ ان سے کسی دوسری جماعت کو خوش کرنے میں مدد لینی چاہیئے۔

ما بجائے کہ زدیم مانند، قناعت کردیم
بہ سکندر بہ بہ ہیچ آنچہ زدارا ماندا

# ندوۃ العلماء

ندوۃ العلما رجب قایم ہوا تو ہر طرح کے علما رکا ایک وسیع مجمع اور مدعیان ریاست دینی کا ایک سب سے بڑا عرش جلال نظر آتا تھا۔ مگر در اصل اس کی حقیقت سمجھنے والے معدودے چند اشخاص تھے، اور وہی اس تماشا گاہ کا اصلی گرشۂ عمل تھا۔ اکثروں نے اسے ایک دارالوعظ سمجھا بہتوں نے اپنی اظہار مولویت کے لئے اسے نمایش گاہ قرار دیا، بہتوں نے دیکھا کہ مدتوں کے بعد ارباب عمائم کی مقبولیت و ریاست کا ایک میدان کھلا ہے، استقبال و مشایعت کے ہجوم ہیں، اور دعوتوں اور سفر خرچ کے منی آرڈروں کا وسیلہ، پس وہ اس کی جانب دوڑ رہے۔ لیکن اس مفرب مقصد میں دو تین آدمی ایسے بھی تھے جو سمجھتے تھے کہ ہمارا مقصد کیا

ہے اور اس مجمع سے کیونکر کام لینا چاہیے ؟

ابتدا میں اجتماع علما، رفع نزاع باہمی، اشاعت اسلام، تاسیس دارالافتا، وغیرہ وغیرہ بہت سے مقاصد ندوہ کے قرار دیے گئے لیکن ارباب فکر نے دیکھا کہ یہ سب بے سود ہے۔ اصلاح و عمل کے تمام ارادے یہاں آکر رک جاتے ہیں کہ وہ آدمی نہیں جو ان کاموں کو انجام دیں۔ پس اولین کار یہ ہونا چاہیے کہ ایک درس گاہ قایم کی جائے۔

یہ ضرور ہے کہ اصلاح نصاب کا مسئلہ ابتدا سے مقاصد میں رکھا گیا تھا، لیکن صرف سالانہ جلسے ہوتے تھے اور لوگ اپنے اپنے گھر چلے جاتے تھے۔ کوئی مقصود عملی سامنے نہ تھا۔

چنانچہ مولانا شبلی نعمانی نے "دارالعلوم" کا ایک لائحہ (اسکیم) مرتب کیا: اور مولانا محمد علی صاحب کو جو ندوے کے ابتدا سے ناظم تھے دی کہ اپنی جانب سے چھاپ کر شائع کر دیں۔ اس کے بعد میرٹھ میں ندوۃ العلما کا سالانہ جلسہ ہوا جس میں تجویز دارالعلوم پر تقریریں ہوئیں، اور بڑے جوش و خروش کے ساتھ ہر طرف سے صدا اعانت بلند ہوئی۔

اس کے دو برس بعد لکھنؤ میں دارالعلوم قایم ہو گیا اور تعلیم شروع ہو گئی

## مقامی گورنمنٹ کی بدگمانی

خدمت انسانی کا کوئی کام آزمایش سے خالی نہیں ہوتا۔ اور مجھے یقین ہے کہ جس طرح دنیا میں ہر شے کے لئے خدا کا ایک نظام قانون ہے، بالکل اسی طرح ایک قانون ابتلا و امتحان بھی ہے۔ وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ

حَتّٰی نَعْلَمَ الْمُجَاهِدِیْنَ مِنْكُمْ وَالصَّابِرِیْنَ وَنَبْلُوَا اَخْبَارَكُمْ

اب تک ندوہ سرکار کے لئے ایک بے غل و غش مائدہ لذائذ اور سفرۂ نعائم تھا، لیکن اب یکا یک اس کی زندگی کی پہلی اور سب سے بڑی آزمایش شروع ہوگئی۔ بعض اسباب (جن کی یہاں تفصیل موجب طوالت ہوگی) ایسے پیش آئے کہ صوبے کی گورنمنٹ کو ندوہ کی طرف سے خواہ مخواہ سیاسی بدگمانیاں پیدا ہوگئیں اور بعض لوگوں نے اس سوء ظن کو اور زیادہ قوی کردیا۔ اس وقت صوبے کا حاکم اعلیٰ سر انٹونی میکڈانل تھا جس کو ندوہ کے وجود ہی سے بدگمانی تھی۔ اس کو خیال ہوا کہ علمار کا جمع ہونا اور مذہبی تحریک کی پکار ضرور کسی نہ کسی پوشیدہ منصوبے پر مبنی ہے مولانا شبلی بھی اسی لئے ترکی گئے تھے، اور صرف اسی لئے مذہب مذہب پکارا جاتا ہے۔ چنانچہ اس نے علانیہ مولانا کی نگرانی کا پولیس کو حکم دیدیا اور مشتبہ اشخاص میں ان کا نام لکھ لیا گیا!

بدقسمتی سے ایسا ہی خیال مذہبی دعوت کی نسبت آج کل بھی بعض حکام کا ہے۔

وہ اس خیال پر کچھ اس طرح جم گیا کہ اس کا دفعیہ محال ہوگیا۔ اس کی نظر بدلنی ہی تھی کہ یکایک ندوہ کا عروج معلق میں آگیا۔ بربادی و تباہی کے تمام سامان ایک ایک کرکے فراہم ہوگئے۔ جس قدر امرار و ارباب دول ندوہ کے ساتھ تھے اور دار العلوم کے لئے روپیہ دینا چاہتے تھے ان کے لئے صرف اس قدر علم ہی کافی تھا کہ صوبے کا حاکم اعلیٰ ندوہ کو اچھا نہیں سمجھتا

انھوں نے مخالفانہ روتبرا شروع کردیا۔

اس کے بعد شرکار ندوہ اور عہدہ داران جمعیتہ کی باری آئی فی الحقیقت یہی وقت اصلی آزمائش کا تھا، مگر بھلا وہ لوگ جنھوں نے ندوہ کو ایک منزل عیش سمجھکر اپنے اپنے خیمے گاڑ دئے تھے، اس طرح کانٹوں سے بھرا دیکھ کر کب جمنے والے تھے؟ منشی اطہرعلی مرحوم نے ندوہ کو خراب کیا تھا۔ ندوہ کے تعلق نے انھیں برباد کیا۔ وہ حیدرآباد چلے جانے پر مجبور ہوئے۔ مولانا محمد علی حج کے لئے چلے گئے، اور پھر نظامت سے استعفا دے دیا۔ اب نہ وہ جلسوں کے واعظ تھے، نہ مجالس کی صدارت کے خواستگار۔ وہ غلغلے جنھوں نے تمام ہندوستان کو یکسر اپنی جانب متوجہ کرلیا تھا، ایک دو سال کے اندر ہی اندر اس طرح بیٹھ گئے گویا کبھی ان کا وجود ہی نہ تھا۔ تھوڑے ہی دنوں کے بعد ندوہ، ندوہ کا وجود، اس کی مجالس، اس کا نام، اس کا مدرسہ، ایک از یاد رفتہ خواب بن کر لوگوں کے ذہنوں سے فراموش ہوگیا۔

نارِوا بود بہ بازارِ جہاں جنسِ وفا
رونقی گشتم و از طالعِ دکان رفتم

ندوہ جب تک رجوع خلائق کا مرکز، جمع مال میں کامیاب، اور ہنگامہ و نمایش کا وسیلہ تھا، اس وقت تک اس کا میدان دل فریب، اور اس کی جیب پُراز زر تھی۔ پس وہ اپنی ایک صدا سے سینکڑوں عالموں، صوفیوں، واعظوں، اور خطیبوں کو اپنے علم کے نیچے جمع کرلیتا تھا، اور

اس کا دستر خوان جب بچھتا تھا تو بڑی بڑی متبرک صفیں اس کے یمین و یسار نظر آتی تھیں۔ پر اب وہ مفلس ہو گیا۔ اس کا گھر غربت کدہ اور اس کی جیب خالی ہو گئی۔ زمانے نے اس کی طرف سے آنکھیں پھیریں اور اس سے صاحب سلامت رکھنے والوں کے لئے بحکم حکومت روک ٹوک ہونے لگی۔ ایسی حالت میں کسے پڑی تھی کہ اس کی طرف جھانک کر بھی دیکھتا۔ اور اس بیکس کے لئے اٹھتا جواب دینے سے عاجز تھا اور خود محنتوں، ہمتوں، قربانیوں اور صرف وقت و مال کا طالب تھا؛

## دوسری نظامت

مولانا محمد علی کے مستعفی ہو جانے کے بعد ناظم کی تلاش ہوئی مگر اس وقت نہ تو مولوی خلیل الرحمن سہارنپوری نے اپنے احق بالخلافۃ ہونے کا دعویٰ کیا اور نہ ان کے کسی دوسرے ہم مقصد نے۔ مولوی خلیل الرحمن صاحب ایک تاجر آدمی ہیں۔ دکاندار آدمی ہی اچھی طرح اس نکتے کو سمجھتا ہے کہ خرید و فروخت میں متاع کو قیمت سے زیادہ بہتر ہونا چاہیئے وہ نیپال کے جنگل میں جس اصول کو برتتے تھے اس کو بازار ندوہ کے لئے بھی استعمال کر سکتے تھے۔ پھر سب سے زیادہ یہ کہ اس وقت تک ندوہ کی نظامت کی اتنی کم قیمت بھی نہ ہوئی تھی کہ ہر دو کاندار بولی دینے کے لئے اٹھ کھڑا ہوتا۔ غرضکہ مولوی مسیح الزماں صاحب مرحوم شاہجہانپوری ندوہ کے ناظم قرار پائے۔

یہ نظامت محض برائے نام تھی۔ مولوی صاحب مرحوم ان کا مول کے

آدمی نہ تھے۔ اور اصلی پیچ گورنمنٹ کے تعلق کا پڑا تھا۔ وہ خود شاہجہانپور میں رہتے تھے۔ دفتر بھی وہیں اٹھوا لیا اور جیوں توں کچھ زمانہ گذر گیا۔ مگر ندوہ کی حالت روز بروز بد سے بدتر ہوتی گئی۔ آمدنی کچھ نہ تھی۔ چندوں کا سلسلہ بالکل موقوف تھا، فنڈ کا وجود نہیں۔ اشخاص ناپید تھے

## حیات بعد الممات

مولانا شبلی نعمانی اس زمانے میں حیدرآباد میں تھے اور برابر ارادہ کر رہے تھے کہ ندوہ کے لئے اپنا پورا وقت دے دیں۔ کلکتہ اور مدراس کے جلسوں میں اس کا اعلان بھی ہوا تھا۔

بالآخر ۱۸۹۶ء میں مولانا شبلی نے آخری فیصلہ کر لیا اور حیدرآباد سے لکھنؤ چلے آئے تاکہ ندوہ کی از سر نو تحریک شروع کر دیں۔

اسی زمانے میں مولوی مسیح الزماں مرحوم نے استعفا دے دیا اور وجہ بظاہر یہ بتلائی کہ وہ لکھنؤ میں قیام نہیں کر سکتے۔ آیندہ کے لئے طریق عمل یہ طے پایا کہ کسی دوسرے شخص کو اب ناظم بنانے کی ضرورت نہیں اور نہ یہ مسئلہ اس وقت حل ہو سکتا ہے۔ کاموں کو تقسیم کر دینا چاہیئے ناظم کی جگہ تین مختلف صیغوں کے علیحدہ علیحدہ سکرٹری مقرر ہوں جو اپنے اپنے صیغہ کا کام کریں۔

اس بنا پر جلسۂ انتظامیہ منعقدہ ماہ صفر ۱۳۲۳ھ نے طے کیا کہ مندرجہ ذیل اصحاب سکرٹری مقرر ہوں۔

صیغۂ تعلیم و دارالعلوم کے لئے: مولانا شبلی نعمانی

مخالفت کی۔

جزاہ اللہ عنی وعن سائر المسلمین خیر الجزاء

دوسرے دن کے اجلاس میں بھی ان کی تقریر پڑھ کر ہم کو نہایت خوشی ہوئی۔ انھوں نے صاف صاف کہہ دیا کہ یہ جو کچھ ہو رہا ہے مسلمانوں کی غلامانہ پالیسی کا نتیجہ ہے لیکن ناظرین اس سے یہ رائے قایم نہ کریں کہ اب ان کی پولٹیکل جماعتوں میں بھی ایسی آزادانہ رائے رکھنے والے لوگ پیدا ہوگئے ہیں۔ ممکن ہے کہ اب پیدا ہوں، لیکن مسٹر مظہر الحق کی آزادی تو صرف اس کا نتیجہ ہے کہ وہ عمر بھر ملک کی اصلی کارکن جماعت یعنی کانگریس کے ساتھ رہے اور کبھی مسلمانوں کے پولٹیکل مذہب کی تلقینات قبول نہیں کیں۔ اگر علیگڈھ کی دلدل میں بھی وہ پھنس گئے ہوتے تو آج ان کی زبان اس طرح نہ چلتی۔ انسوس:

کاش اس فرقۂ زہاد سے اٹھا نہ کوئی
کچھ ہوئے تو یہی رندان قدح خوار ہوئے

## جلسہ پر ایک اجمالی نظر

لیکن بہر حال ۱۱ اگست کا جلسہ بحیثیت مجموعی ہماری انقلاب حالت کے لئے ضرور ایک پیغام امید تھا۔ یہ پہلا موقع ہے کہ مسلمانوں نے ایک پبلک مجلس میں آزادی کے ساتھ اپنی خواہشوں پر استقامت ظاہر کی، اور جوش بزدلی پر غالب رہا۔ راجہ صاحب محمود آباد کی تقریر اس امر کا

ثبوت بین تھی کہ اگر قوم کے عوام اپنے اندر حرکت پیدا کر لیں تو بڑے آدمیوں کو بھی اپنی جگہ سے ہلنا ہی پڑے گا۔ انھوں نے جس صفائی اور غیر مشتبہ لہجے میں موجودہ حالت کی تصویر کھینچی اور ان خیالات کو ظاہر کرتے ہوئے گورنمنٹ کے تعلقات کو جیسی بے پرواہی کی نظر سے دیکھا اس کی جس قدر تعریف کی جائے کم ہے اور وہ آیندہ کے لئے ایک فال نیک ہے۔ ہم کو معلوم ہے کہ علاوہ اور باتوں کے ذاتی طور پر بھی خود ان کے تعلقات سر ایچ ایس بٹلر سے بہت گہرے ہیں اور اس طرح کے ہیں کہ ان سے کسی حالت میں اغماض نہیں کیا جا سکتا۔ ایسی حالت میں گورنمنٹ اور قوم کی صدائیں، یہ دو حریف مقابل ان کے سامنے تھے۔ انھوں نے قوم کا ساتھ دیا اور ایسی مخدوش حیثیت آج کل کے نمایاں کارفرماؤں کی سطح بہت سے بہت بلند ہے۔ انریبل مسٹر مظہر الحق اور مسٹر محمد علی کی تقریروں کو جلسہ کی اصلی کارروائی یقین کرتے ہیں۔ میاں محمد شفیع خان بہادر نے جو کچھ کہا توقع کے خلاف، مگر جونپور کے نواب عبدالمجید نے توقع سے کم کہا صاحبزادہ آفتاب احمد خاں صاحب کی رائے تھی کہ جلسہ کی تمام تقریریں اب بھی نزداری میں رکھی جائیں نیز وہ کچھ اور بھی کہنا چاہتے تھے۔ کاش وہ بتلائیں کہ اس میں کیا مصلحت تھی؟

## اصل مبحث

اب ہم چاہتے ہیں کہ اصل مبحث یعنی مجوزہ یونیورسٹی کی نسبت بھی کچھ اپنے دیرینہ خیالات ظاہر کر دیں۔ لیکن اس سے پہلے مجبوراً ایک مرتبہ

گذشتہ حالات پر نظر ڈالنی پڑے گی۔ ناظرین طول بیان سے نہ گھبرائیں کہ ایک مرتبہ تفصیل کے ساتھ ہم اپنے خیالات کو ان کے سامنے کر دینا چاہتے ہیں

قوم میں حرکت ہمیشہ پیدا نہیں ہوتی، اور دریا میں ہر روز طوفان نہیں آتے۔ یونیورسٹی کے لئے تمام ہندوستان میں جو عام صحیح جوش پیدا ہو گیا تھا وہ ایک غیر معمولی اور ہماری روزمرہ کی افسردہ زندگی کا ایک مستثنیٰ واقعہ تھا۔ یہ کس کو امید تھی کہ ہندوستان کے مسلمانوں میں کسی دن ایسی جنبش بھی پیدا ہو گی؟ لیکن یہ خیال کس درجہ درد انگیز ہے کہ اتنا قیمتی جوش محض ایک وجود بے روح اور لفظ بے معنی کے پیچھے غارت کر دیا گیا۔ اور قومی حرکت کی بہترین فرصت جو نہیں معلوم پھر کتنے دنوں کے بعد ہاتھ آئے بھی یا نہیں بیکار ضائع ہو گئی

اور قومیں جس جوش سے ملکی آزادی وحریت جیسے عظیم الشان مقاصد کا کام لیتی ہیں آپ نے اس سے اور زیادہ اسیر و غلامی کی زنجیریں بھاری کر دینے کا کام لینا چاہا اور قوموں کے رہنما جماعتوں کو بیدار کرتے ہیں تاکہ اٹھ کر چلیں، آپ نے ہمیں بیٹھے سے اٹھایا تاکہ اور سلا دیں۔

آج تک مسلمانوں میں کوئی بھی تحریک ایسی پیدا ہوئی ہے جو شہروں سے لے کر قصبوں اور دیہاتوں تک پھیل جائے؟

جس کا ولولہ ان پڑھ دہقانوں اور جاہل دیہاتیوں تک کے دلوں میں پیدا ہو جائے، ہر گھر میں اس کا چرچا ہو اور ہر جگہ اس کا جوش وخروش

کوئی طبقہ اور کوئی فرقہ اس سے خالی نہ ہو، منبروں پر اس کے لئے وعظ کہا جائے اور خانقاہوں میں اس کے ذکر پر حال وقال ہو۔ پرانے خیال کے دنیا سے بے خبر حلقے جو یونیورسٹی کے لفظ کا صحیح تلفظ تک نہیں کرسکتے دیہاتوں اور قصبوں میں مولود اور وعظ کے لئے چندا کرکے روپیہ جمع کریں اور پھر اسی روپیہ کو مولود کی جگہ یونیورسٹی فنڈ میں بھیجدیں۔ یونیورسٹی کا قافلہ جہاں جہاں سے گذرے، لوگ جوش ونشاط سے بیخود ہوکر اس طرح قدم لینے کو دوڑیں، گویا ملائے اعلیٰ اور قدوسیان عالم بالا عرش الہٰی کو چھوڑ کر دنیا میں اتر آئے ہیں تاکہ اپنے پروں کے سایۂ نورانی میں لے کر مسلمانوں کو پھر دونوں جہاں کی بادشاہت بخشدیں۔ ابھی نہ ملنی والی یونیورسٹی ملی بھی نہ تھی لیکن کروڑوں انسان اس طرح خوش ہو ہو کر لوٹتے تھے گویا ہندوستان کی سلف گورنمنٹ کے (میگنا چارٹر) پر شہنشاہ انگلستان کے دستخط ہو گئے ہیں یا ترکی میں پارلیمنٹ کے قایم ہونے کا پہلا روز مسرت طلوع ہوا ہے!

ہم روسکتے ہیں مگر اپنے آنسو ہر شخص کو دکھا نہیں سکتے۔ جب سوچتے ہیں کہ بدبخت ملت کا اس درجہ قیمتی جوش کس بے دردی سے ضائع کردیا گیا تو "وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ" (وَاِنَّہٗ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُوْنَ عَظِیْمٌ) کہ ہمارے دل کے ٹکڑے ٹکڑے ہو جاتے ہیں اور حیران رہ جاتے ہیں کہ رہنمایان ملت کی اس غلط روی کی نسبت کیا کہیں؟ ہمارے ہمدرد ناصح نصیحت کرتے ہیں کہ نرمی اختیار کرو لیکن انھیں ہمارے دل کی سوزش کیا معلوم؟ یا تو ہماری آنکھ ہم کو دھوکہ دیتی ہے اور یا پھر صاحبان بصیرت دنیا میں ناپید ہو گئے۔

## بنیادی گمراہی

لیکن مسجد کی محراب کا مینار اگر سیدھا نہیں تو پہلے اس کی بنیاد کو دیکھنا چاہیئے۔ افسوس کہ ہمیں یونیورسٹی کا معاملہ پیش آجانے کی وجہ سے مہلت نہ ملی اور مسلمانوں کی پولیٹکل پالیسی پر ابتدا سے سلسلہ وار بحث کرنے کی جگہ ایک درمیانی باب شروع کر دینا پڑا۔ یہاں مختصر اشاروں سے کام لیں گے

درحقیقت مسلمانوں کی گمراہیوں کی ابتدا اسی وقت سے ہے جب انھوں نے چلنے کے لئے پہلا قدم اٹھایا تھا۔ بنیادی غلطی یہ تھی کہ اپنے تمام کاموں کے لئے گورنمنٹ پر اعتماد رکھنے کا راستہ اختیار کیا اور بغیر اس کے بیٹھنے کی عادت ہی نہیں ڈالی۔ جب مرغ دام میں آنے کے لیے مضطرب ہو تو صیاد کیوں غفلت کرے؟ اس روش کا نتیجہ یہ نکلا کہ وہ ابتدا سے لے کر آخر تک محض ایک کٹھ پتلی بن کر رہ گئے۔ جس کی ڈوریں پردے کے اندر تھیں اور نچانے والا اپنی بازی گری کے مصالح کے مطابق جس طرح چاہتا تھا ان کو نچاتا تھا۔

ہندوستان میں برٹش گورنمنٹ بالکل ایک نئے قسم کی دقتوں کو اپنے سامنے پاتی تھی۔ ایک طرف وہ "لارڈ مکالے" کی تعلیم دینے سے انکار نہیں کر سکتی تھی، دوسری طرف تعلیم کے قدرتی نتائج اس کے سامنے تھے ملک ابھی حکومت کے خراب کو بھولا نہ تھا، اور آگ بجھ چکی تھی، مگر چنگاریوں کے بھڑکنے کا ہر وقت خوف تھا، ایسی حالت میں وہ یہاں کے باشندوں میں سے کسی ایک عنصر کی اعانت کی ضرور محتاج تھی جو اپنے ملکی فوائد کو اس کی

حکومت کے فوائد پر قربان کر دے۔ مسلمانوں نے اس مقصد کے لیے اپنے تئیں پیش کیا اور نہایت اصرار کے ساتھ اڑ گئے کہ ہم کو اس قربانی سے محروم نہ رکھا جائے۔ یہ مسلمانوں کے (ذبیح اللہ) کی قربانی تو تھی نہیں کہ:

آمد بزیر تیغ و شہیدش نمی کنند

نتیجہ یہ نکلا کہ مسلمان ہندوستان میں تمام حقیقی ترقیات کے لیے ایک سخت روک، اور درمیان راہ کا پتھر بن کر رہ گئے اور از سر تا پا ان کا وجود ملک کے لئے ایک بدنصیبی ہو گیا۔ گورنمنٹ کو اپنے ملکی مصالح کے لئے جب کسی آلۂ عمل کی ضرورت ہوتی، وہ ان کے وجود کو ایک پتھر کی چٹان کی طرح ہاتھوں میں اٹھا لیتی اور ملکی خواہشوں کے شیشے پر پٹک مارتی۔

سب سے پہلے یہ ہوا کہ ملک میں کام کرنے والی اصلی جماعت یعنی ہندوؤں سے مسلمان الگ ہو گئے اور اس طرح عرصے تک کے لئے ملکی مطالبات کی فتحیابی سے گورنمنٹ مطمئن ہو گئی۔ ساتھ ہی اس کی بھی ضرورت تھی کہ ان کو بیکار نہیں رہنا چاہیے، ورنہ بیکاری سے اکتا کر راستے کی تلاش میں ضرور نکلیں گے۔ کوئی مشغلہ ایسا ہونا چاہیے جو عرصے تک ان کو اپنے میں الجھائے رکھے اور اصلی کاموں کی طرف متوجہ ہونے کی فرصت نہ دے تعلیم کو مسلمان پہلے سے لئے بیٹھے تھے (اور یہ خیال فی نفسہ غلط نہ تھا) اس لئے اسی اعلیٰ تعلیم کے بال و پر کو پھیلا کر ایک ایسا القسطیلی کا عجیب الخلقت پرند بنا دیا جو اپنے پروں کو کھول دے، تو سورج کو زمین کی طرف جھانکنے کے لئے کوئی سوراخ نہ ملے۔ مسلمانوں نے اس عجیب و غریب مرکب کو

مذاق سمجھا، اور یقین کر لیا کہ ہمارے سفرِ معراج کے لیے آسمانی سواری اتری ہے۔ چالیس برس گزر گئے مگر اب تک اس مرکب کی لگام ویسی ہی ڈھیلی ہے جیسی پہلے دن تھی اور منزل لامکانی کا پتہ نہیں۔ قوم کی وہ قوتیں جو یقیناً زمانے کے قدرتی اثرات سے متاثر ہو کر ملکی تحریکوں میں صرف ہوتیں، تمام تر صرف ایک اعلیٰ تعلیم کے شور و واویلا کے پیچھے مٹا دی گئیں اور جب کہ ہم سے ایک دیوار کے فاصلہ پر ملک کی جائز آزادی، ملکی حقوق کے مطالبات، اعلیٰ قوانین کی تنسیخ و ترمیم، ملکی نظم و نسق کے مباحث و افکار کی سرگرمیوں میں ہمسایوں کے جذبات و امیال صرف ہو رہے تھے، ہم اپنی کانفرنسوں، اپنے بڑے بڑے مجمعوں، اپنی شاندار تقریروں، اپنے قومی اخباروں کے صفحوں کے اندر صرف ایک افسانۂ تعلیم کی سرد لاش اٹھائے ہوئے پھر رہے تھے۔

ہمارے جذبات کے اشتعال کے لیے اگر کوئی تحریک تھی تو یہی تھی۔ ایثار و ملت پرستی کی دعوت کا پیام تھا تو اسی دسترخوان پر۔ جوش و ہنگامے کا ظہور تھا تو صرف اسی کے لیے۔ قوتِ تقریر کی نمود و نمو تھی تو اسی افسانے کے دہرانے کے لیے۔ قومیں اگر وطن پرستی کے نشے میں چور تھیں تو ہم تعلیم کے خمار میں انگڑائیاں لیتے تھے۔ ہمسایے اگر ملکی آزادی کے آفتاب کے نیچے کھڑے تھے، تو ہمارے سر اور چہرے تعلیم کی شبنم سے بھیگ رہے تھے۔ ان کے ہاتھوں میں اگر خود فروشی و قربانی کے انگارے تھے، تو ہم تعلیم کی سرخ گولیوں سے کھیل رہے تھے۔ ساری

دنیا اس تعلیم کے اندر تھی۔ یہی اعلیٰ پالیٹکس تھا۔ اسی سے قومیں بنتی اور بگڑتی ہیں انگلستان نے اسی کے برتے پر پارلیمنٹ لی۔ فرانس میں جو لوگ راستوں میں آزادی کا گیت گاتے ہوئے پھرتے تھے، وہ اعلیٰ تعلیم کی سندیں اپنے سینوں پر لگائے ہوئے تھے۔ ایران میں بھی تعلیم ہی نے انقلاب کرایا۔ ٹرکی تو جب یورپ کے تمام مدارج طے کر چکی اس وقت عبدالحمید نے یلدیز میں بلا کر خود پیار و محبت سے کہہ دیا کہ اب پارلیمنٹ لے لو۔ پس ہندوستان میں بھی ہم کو یہی کرنا چاہیئے!

## گمراہی کا دوسرا مشغلہ

اعلیٰ تعلیم کی گرہ سلجھانے میں ہم نے چالیس برس سے زیادہ صرف کر دیئے اور یہ ایک ایسا مشغلہ ہمارے لئے رہا جس نے کسی دوسری طرف نظر اٹھانے کی مہلت نہ دی، لیکن انسان جو سونے اور جاگنے، دونوں کے لئے بنایا گیا ہے ممکن نہیں کہ سوتا ہی رہے۔ چالیس برس کے مرض النوم کے بعد اب خود بخود طبیعتیں کروٹیں لینے لگیں، سامنے کے رات دن کے منظر سے کہاں تک آنکھیں بند رہتیں۔ بالآخر تعلیم کے افسانے کی خراب آور قوت گھٹنے لگی، ہندوستانی دماغ اب اس مشغلے سے اکتا گئے۔ یہ وہ وقت تھا کہ گورنمنٹ ہندوستان کے آنسو پونچھنے کے لئے رفارم اسکیم کا رومال جیب سے نکال رہی تھی اور ملک میں ایک نیا انقلاب ہونے والا تھا۔ اس وقت ممکن تھا کہ مسلمان چالیس برس سونے کے بعد ہشیاری کی آنکھیں کھول دیتے اور ہندوستان کی مستقبل جاگنے والی قوم، ہندوؤں کے ساتھ شامل ہو جاتے کیونکہ ہم نے مشغلۂ تعلیم میں اب

زیادہ دلچسپی باقی نہیں رہی تھی اور پولیٹکل کاموں کا اسٹیج ملک بھر میں صرف ایک کانگریس ہی تھا۔ پس ضرور ہوا کہ اب تبدیل ذائقہ کے لئے کوئی نیا کھلونا ہماری گود میں ڈال دیا جائے اور کچھ دنوں اس کے ساتھ کھیلنے میں کاٹ دیں یہ کھلونا ہماری نئی ضلالت یا غفلت بیداری نما "مسلم لیگ" تھا، جو زمانے کے نئے تغیرات کا لحاظ کر کے پالیٹکس کے نام سے تشکل پذیر ہوا اور اس کی ابتدا یوں کرائی گئی کہ ہم ایک نئے لیڈر کی رہنمائی میں ڈیپوٹیشن لے کر شملہ کی طرف روانہ ہوئے۔

مومن چلا ہے کعبے کو ایک پارسا کے ساتھ

## مسلم لیگ

اگر اب زمانے نے پلٹا کھایا ہے اور تم پالیٹکس میں آنا ہی چاہتے ہو تو یہ کیا ضرور ہے کہ تم کو سونے کی اشرفی ہی دی جائے؟ تمہارے بہلانے کے لئے پیتل کا ایک ٹکڑا بھی بہت ہے۔ تم ہر چمکیلی چیز کو سونا سمجھنے کے لئے تیار ہو تو تم کو سونا کیوں دیا جائے؟ اب مسلمانوں کو کھیلنے کے لئے ایک دوسرا کھلونا مل گیا اور زمانے کے تغیرات، قدیم افسانے کی بے مزگی اور تعلیم کے نتائج نے طبیعتوں میں جو حرکت پیدا کی تھی اس کو گردش کے لئے باہر جانا نہ پڑا، خود اپنے گھر کے اندر اسی نام کا ایک دائرہ مل گیا۔

افسوس کہ ہم مدتوں کی غفلت کے بعد پالیٹکس میں آئے بھی تو اپنی قوت اور دین کی امنگ سے نہیں، بلکہ

آنہم بسعی غمزۂ مردم شکار دوست

# نئے پالیٹکس کی تعلیم

گو (مسلم لیگ) کا قیام کسی پولیٹکل بیداری و تلاش کا نتیجہ نہیں تھا، اور کوئی ملکی یا ملی قوت اس کے اندر نہ تھی، لیکن تاہم پالیٹکس کی حرمت کا فتویٰ منسوخ ہو چکا تھا اور کم از کم جمود میں ایک حرکت ضرور پیدا ہو گئی تھی۔ آپ کو اگر کوئی ہاتھ پکڑ کر باغ میں پہنچا دے تب بھی آپ اسی طرح پھولوں کی بو باس لے سکتے اور پھولوں کو توڑ سکتے ہیں، جیسے وہ شخص جو خود اپنی خواہش سے چل کر پھولوں کے عشق میں آیا ہو۔ اصل شے باغ میں پہنچنا ہے۔ اگر مسلمان لیڈر قوم کو چھوڑ دیتے تو عجب نہیں کہ یہی کھیلنے کا پتلا زندوں کی طرح حرکت کرنے لگتا مگر جس مرکب کی لگام خود اپنے ہاتھوں میں نہ ہو اس کی نسبت یہ سوچنا لاحاصل ہے کہ کس طرف لے گیا؟ یہ کیسی بدبختی کی بات ہے کہ پالیٹکس میں آنیکے بعد بھی ہم کو پالیٹکس کی لذت چکھنی ایک دن کے لئے نصیب نہ ہوئی۔ پالیٹکس میں آنے کے بعد اولین شئے ملکی حقوق کا مطالبہ اور حکومت میں اپنا حصہ لینے کا سوال تھا۔ ہم اس راہ کے کنارے ضرور آ گئے تھے۔ لیکن کارفرماؤں کی یہ عیاری عقلوں کو حیرت میں ڈالنے والی ہے کہ معاً اس خوبی کے ساتھ وہاں سے ہٹا دئے گئے۔ کہ خود ہم کو تو ہٹنے کا حس تک نہ ہوا مگر شاہراہ مقصود اور ہم میں ایک ناپیداکنار اقیانوس حائل ہو گیا۔ ہم کو سمجھایا گیا کہ آج سے تیس برس پہلے جو اسباب پالیٹکس سے علیحدہ رہنے کے تھے، آج پالیٹکس میں آنے کے بعد بھی بدستور قائم ہیں۔ اس سبق کہنہ کو پھر دہرا لو! تعلیم کی کمی، تعداد کی قلت، مجارٹی کا فشار، عناصر کی مسابقت، ان تمام دائمی اور ابدی موانع میں سے

کون سی چیز دور ہوگئی ہے ؟ اس لیے اگر ملکی حقوق کے میدان میں آؤ گے تو ہمسایہ قومیں تم سے بازی لے جائیں گی پس تمہارا پالیٹکس یہی ہے کہ پہلے اپنے حقوق ہندوؤں کے مقابلے میں تو حاصل کر لو۔ انھوں نے اپنے غلبہ تعداد و تعلیم سے تمہاری ترقی کی راہیں تم پر بند کر دی ہیں اور تمہارے قومی حقوق چھین کر غصب کر لیے ہیں۔ اصلی پالیٹکس یہی ہے کہ ان راہوں کو ہمسایوں کے حملوں سے محفوظ کر لو، جو حقوق حکومت سے مل چکے ہیں ابھی وہی تم کو نصیب نہیں ہوئے نئے حقوق کے مطالبات کا کیا موقع ہے ؟ یہ دار و ئے بے ہوشی کا ایک نیا چمچہ تھا، نتیجہ یہ نکلا کہ حقوق طلبی کی جس طاقت کا نشانہ گورنمنٹ ہوتی نہایت آسانی کے ساتھ اس کا رخ ہمسایوں کی طرف پھیر دیا گیا، اور اس طرح ایک پوری قوم کے پالیٹکس میں آجانے کے بعد بھی اس کی پولٹکل بیداری سے گورنمنٹ کے لئے کوئی خدشہ باقی نہ رہا۔

ہمارا تخاطب صرف ان تعلیم یافتہ مسلمانوں سے ہے جو الحمدللہ اب اپنی حالت محسوس کرنے لگے ہیں۔ وہ خدا کے لئے انصاف کریں کہ یہ کیسی شدید غلطی تھی اور کیسی درد انگیز حالت تھی ؟ جب کہ ہمارے ہمسائے ملکی فلاح و بہبود کی تدبیروں میں مصروف تھے، ہماری آنکھیں تمام ملک کی طرف سے بند تھیں۔ ہمارے ایک کروڑ بھائیوں کو اگر صرف ایک ہی وقت کا کھانا میسر آتا تھا، اگر تمام ملک کے افلاس کے روبہ ترقی مرض سے زار و نزار ہو رہا تھا، اگر ٹیکس کا بوجھ اس کی قوت برداشت سے بڑھا ہوا، اور زیادہ بڑھ رہا تھا، اگر زمینداروں کے مصائب سے ملک کا قلب ضعیف ہو گیا تھا، اگر

مظلوم کاشتکار موت وہلاکت کا شکار ہو رہے تھے، اگر فوجی مصارف کے بوجھ سے ملکی خزانے کی کمر ٹوٹ گئی تھی، اگر ہمارے سالانہ بجٹ میں ہماری تعلیم کے لئے کوئی امید افزا جواب نہ تھا، اگر ملکی انتظام کے تمام بڑے دروازے ہمارے لئے بند تھے، اگر ریلوے ترسیع کے ٹھیکے انگلستان کو مل رہے تھے اور ملک آبپاشی کے بغیر جاں بلب تھا اور اگر قانون ناقص اور انتظام راحت بخش نہ تھا تو ان تمام چیزوں کے لئے ہمیں باوجود ہندوستان میں رہنے کے دردسر اٹھانے کی ضرورت نہ تھی۔ یہ جھگڑے صرف ہندوؤں کے لئے تھے، اور ان میں پڑنا خدا کا جرم وعصیاں اور حکومت سے بغاوت تھا، صرف تعلیم اور اعلیٰ تعلیم کی تلاش کی مصروفیت ہماری زندگی کا اصلی کام تھی!

خاموشی ماگشت بدآموز بتاں را

انصافاً کہنا پڑتا ہے کہ اس میں گورنمنٹ کا قصور نہ تھا، بلکہ خود ہمارا تھا۔ گورنمنٹ نے کبھی حقوق طلبی سے باز نہیں رکھا، کبھی فریاد کرنے والوں پر اپنا دروازہ بند نہیں کیا، کبھی تعزیرات ہند میں یہ دفعہ نہیں بڑھائی کہ پوچھنا اور مانگنا جرم ہے۔ اس نے معقولیت سے مانگنے والوں کی بسا اوقات عزت افزائی کی اور اکثر ان کی جرأتوں کو اور تیز کیا۔ البتہ یہ ضرور تھا کہ اس کی پہلی نظر اپنے مصالح پر تھی، اور اگر ایک قوم خود ہی اپنے تئیں اس کے فوائد شخصی پر قربان کر دینے کے لئے تیار کر دے تو کوئی وجہ نہ تھی کہ وہ قبولیت سے انکار کرتی، علی الخصوص ایسی حالت میں کہ اس کی ضروریات کسی نہ کسی

ایک جماعت کو اپنے فوائد کے لئے قدرتی طور پر ڈھونڈھ رہی تھیں مسلمان اوگر راہ میں کھڑے ہو گئے کہ اس خدمت کیلئے ہمیں کو منتخب کیا جائے۔ وہ کیوں اس سے روکتی اور کیوں فائدہ نہ اٹھاتی ؟

## عود الی المقصود

گزشتہ تمہید سے یہ دکھلانا مقصود تھا کہ ہمارا قدم جب کبھی اٹھا، غلط راہ پر اٹھا جس زمانے نے ہندوؤں کا ہاتھ پکڑا تھا، اس کو ہماری رہنمائی سے انکار نہ تھا کسی نہ کسی طرح ضرور ہم صحیح راستے پر چل نکلتے، مگر ہمارے لیڈروں نے ہمیشہ ہمارے سامنے کوئی نہ کوئی کھلونا ایسا ڈال دیا جس کے مشغلے میں الجھ کر ہم کو اصلی کاموں کے اختیار کرنے کی مہلت ہی نہیں ملی۔ پہلے اعلیٰ تعلیم میں چالیس سال بسر کرا دیئے، پھر جب اس سے اکتا گئے اور دیکھا کہ قابو سے نکل رہے ہیں تو "مسلم لیگ" کا طلسم کھڑا کر دیا۔

## مسلم یونیورسٹی

اس زنجیر کی آخری کڑی "مسلم یونیورسٹی" کی تحریک تھی، جو عین ایسے موقع پر شروع کی گئی جب کہ ملک کے در و دیوار سے تغیر و تبدل کی صدائیں اٹھنے والی تھیں اور ہندوستان خود گورنمنٹ ہی کی جرأت افزائی سے ایک نئے دور میں اپنے تئیں دیکھنے والا تھا۔ اتنے طویل عرصے کی غلط روی کے بعد اب شاید صحیح راستہ کی تلاش شروع ہو جاتی، لیکن "مسلم یونیورسٹی" کی ایک ایسی طول طویل داستان شروع ہو گئی جس کے پیچ در پیچ قصوں کو سنا کر اور ہر طرف سے کان بند کر دئیے گئے۔

# نشۂ نیم شبی کا صبح خمار

(۱)

یہ پرچہ ناظرین کے ہاتھوں میں اس وقت پہنچے گا، جبکہ لکھنؤ کی صحبتوں کو ڈیڑھ ہفتہ گذر چکا ہوگا، تاہم یقین ہے کہ لندن کی "صلح کانفرنس" کے بعد اگر کوئی تذکرہ ان کی صحبت میں ہوگا تو وہ لکھنؤ کی گذشتہ کانفرنسوں کی "معرکہ آرائیاں" ہوں گی۔

اخلاقی عقائد کی بہت سی گمراہیاں ہیں جن کے الفاظ لوگوں کی زبان پر چڑھ گئے ہیں، اور ہر موقعہ پر ان کا استعمال نہایت کثرت کے ساتھ کیا جاتا ہے۔ منجملہ ان کے ایک یہ خیال بھی ہے کہ صلح جنگ سے، اور امن شورش سے، بہر حال بہتر ہے۔

لیکن غور کیجیے تو اس خیال میں جس قدر سچ ہے، شاید اس سے کسی قدر زیادہ

مقدار میں جھوٹ بھی ہے۔ یہ سچ ہے کہ شورش سے سکون بہتر ہے، مگر کس شورش سے؟ سمندروں کے تلاطم، اور ہواؤں کی خوفناک موجوں کی شورش سے نہ کہ اس زندگی کی شورش سے، جس کے جاتے ہی موت کے سکون کا پیام آ جاتا ہے!

صلح بھی اچھی چیز ہے، مگر شاید وہ صلح اس سے مستثنیٰ کر دی جائے، جس کے مشیر (سرایڈورڈ گرے) ہوں۔

لکھنؤ کے ان جلسوں میں بھی امن کم اور شورش زیادہ تھی، صلح کا خیال محدود تھا اور جنگ کی طلب وسیع۔ امن و سکون اسٹیج کے کنارے تک بھی خالص نہ تھا، مگر جنگ کے ولولے سے ہال کی پوری فضا گونج گونج اٹھتی تھی۔

پس اس میں تو شک نہیں کہ یہ شورش بھی اور امن کی شورش سے بہتر ہے۔ اس میں بھی کوئی دھوکا نہیں کہ یہ ایک جنگ کی سرگرمی تھی، اور صلح فی نفسہ جنگ سے اچھی ہے۔ لیکن چونکہ اس شورش سے پہلے جو سکون تھا، وہ دریا کا سکون نہ تھا، جس سے مسافروں کی زندگی اور کشتیوں کی سلامتی وابستہ ہو بلکہ سکون تھا اس خواب غفلت کا، جو انسان کو زندگی کی حرکت سے محروم کر دیتا ہے، اور اپنے اندر موت کی ایک مثال کامل رکھتا ہے۔ (وَهُوَ الَّذِي يَتَوَفَّاكُم بِاللَّيْلِ) بلکہ وہ سکون تھا، اس جمود ممات اس نعش بے حرارت، اور اس جسد بے روح کا، جس کے لئے موزوں جگہ زمین کے اوپر نہیں، بلکہ اس کے نیچے ہے۔ اس لئے اگر بیداری ہشیاری سے، جنبش بیہوشی سے، اور زندگی موت سے بہتر ہو، تو یقیناً یہ شورش بھی امن سے، یہ جنگ بھی صلح سے، اور یہ ہنگامۂ دغوغا بھی خاموشی سے بہتر تھا۔ فَالْحَمْدُ لِلَّهِ الَّذِي بَعَثَ أَمَاتَنَا (پس تمام حمد و تقدیس ہو اس قدیر و حکیم کے لئے، جس نے

ہم کو ہشیاری کی زندگی عطا فرمائی، حالانکہ ہم غفلت کی موت میں ساکن و ساکت پڑے تھے)

لیکن اس عجائب سرائے بوقلموں میں ایک ہی وقت کے اندر سب کو خوشی نہیں ہو سکتی۔ ہمیشہ شادی و غم میں باہم تصادم رہا ہے۔ اور ایک کی خوشی دوسرے کے لئے غم رہی ہے۔ اور غور کیجئے تو ایسا ہونا قدرتی ہے۔

دنیا میں رنج و خوشی اور شادی و غم کی حقیقت یہ ہے کہ پہلے میں "حاصل" کی مسرت ہوتی ہے، اور دوسرے میں "رفتہ" کا افسوس۔ غم کی تمام مثالوں کو ایک ایک کرکے ذہن میں لائیے، ہر مثال میں آپ دیکھیں گے کہ کوئی نہ کوئی شے آپ سے جاتی رہی ہے۔ اور جانے ہی کا نام غم ہے۔ مفلس اداس رہتا ہے، اس لئے کہ دولت چلی گئی۔ بیمار غمگین ہوتا ہے، اس لئے کہ صحت جاتی رہی۔ مایوسی میں سب سے زیادہ غم ہوتا ہے، کیونکہ ایک چیز "امید" تھی، جو اس سے "بن گئی"۔ اسی طرح خوشی کے تمام مواقع یاد کیجئے۔ آپ ایک پرتکلف محل یا کسی قیمتی موٹر پر بیٹھ کر خوش ہیں، اس لئے کہ دولت ہاتھ آگئی۔ بیمار کے لئے غسل صحت کا دن کم از یوم عید نہیں، کیونکہ اسے صحت مل گئی۔ پس شادی و غم کی تعبیر اگر زیادہ واضح لفظوں میں کی جائے تو یہی ہوگی کہ حاصل ہونے کا نام خوشی ہے، اور کھو دینے کا نام غم۔ پھر اگر یہ سچ ہے کہ خوشی، کسی شے کے حاصل ہونے کا نام ہے، تو آپ کو جب کبھی کوئی چیز ملے گی، ضرور ہے کہ وہ کسی کے ہاتھ سے نکلی ہو۔ عالم کائنات میں کوئی چیز بھی بیکار پڑی ہوئی نہیں ہے کہ آپ اٹھا بس گئے، ہر چیز کسی نہ کسی جگہ جڑی ہوئی ہے، آپ کو اٹھا لینے سے نہیں ملے گی بلکہ توڑنا پڑے گا، اور توڑیئے گا تو آپ کا دامن بھرے گا مگر کسی کی آستین ضرور خالی ہوگی۔ آپ پھولوں کی سیج پر لوٹ کر خوش ہوتے ہیں، مگر یہ بھول جاتے ہیں کہ

لوٹی نہ کوئی باغ اجڑا ہے، جب کہیں جا کو آپ کا بستر آباد ہوا ہے۔
(عرفی شیرازی)، جو بجائے شاعر ہونے کے ایک اسرار شناس حکیم تھا، اس نکتے کو کہہ گیا ہے:۔

زمانہ گلشن عیشے کرا بہ یغما داد؟
کہ گل بدامن ما دستہ دستہ می آید

(مرزا غالب) نے ایک دوسری بات کہی ہے، اگر آپ اسی نظر سے دیکھیں:۔

ہر جادہ کہ از نقش پئے تست بہ گلشن
چاکیست بجیب ہوس انداختۂ ما

پس دنیا میں آپ کا ہر نفع کسی دوسرے کا نقصان ہوا اور آپ اپنے نفع سے خوش ہیں تو دوسرا اپنے نقصان پر متاسف۔

لکھنؤ کے جلسوں میں جو کچھ ہوا، وہ دراصل ایک ابتدائی معرکۂ جنگ تھا جس نے مسلمانوں میں سب سے پہلے ایک نئے حریف مقابل کو دنیا سے روشناس کیا۔ قوم خوش ہو کہ اس نے طاقت حاصل کی، لیکن جن سے چھین کر حاصل کی اضرور ہے کہ وہ غمگین ہوں۔ آپ کو اگر اپنے بننے کی خوشی ہے تو کسی کو اپنے بگڑنے کا ماتم ہے۔ پھر اس کا کوئی علاج نہیں کہ ایسا ہونا قدرتی ہے۔ قوم کی قسمت اب تک ایک جائداد منقولہ تھی جن پر چند اشخاص کا قبضہ تھا:۔ لا تسئل عما یفعل۔ یہ پہلا موقعہ ہے کہ ایک نیا دعوے دار پیدا ہوا اور طاقت دکھلا کر اپنا حق لینا چاہا۔ آپ کسی کے قبضے سے اس کی مقبوضہ ریاست چھیننا چاہیں گے تو وہ ضرور روئے گا۔ ضابط وخوددار ہوگا تو کسی گوشۂ مکان میں رومال سے آنکھیں چھپا کر روئے گا۔ ضبط

اور بے قابو آدمی سڑکوں پر چیخ چیخ کر ماتم کریں گے۔ کوئی وجہ نہیں کہ آپ اس پر معترض ہوں۔

دل از من، دیدہ از من، آستیں از من، کنار از من

(۲)

حزنی سادہ دل امروز دگر چوں ہر بار
بہ سخن ہائے غریب تو تسلی شد و رفت

فی الحقیقت ان جلسوں کے ذکر میں پہلی چیز جو سامنے آتی ہے، وہ لیڈروں کے اس اجباری و رہبانی اقتدار کے طلائی بت کا پارہ پارہ ہونا ہو، جس کی مشرکانہ پرستش کے برسوں سے مسلمانوں کے اجتہاد فکر اور آزادی رائے کو فنا کر دیا تھا اور جس کے رعب و ہیبت کے آگے آج تک قومی قوت کو ظاہر ہونے کی جرأت نہیں ہوتی تھی۔ قومی رائے اور آزادی خیال کی یہ ایک قوت تھی، جس نے پوری قوم کو ایک بے جان لاش بنا کر لٹا دیا تھا، لیکن لکھنؤ کے جلسوں میں اس لاش نے زندگی کی پہلی کروٹ لی۔ اور غالباً ہمارے لیڈروں کو پہلی مرتبہ معلوم ہوا کہ چاندی سونے کی قوت کے علاوہ دنیا میں اور قوتیں بھی بستی ہیں۔

لیڈری کے اقتدار کا یہ بت عجیب الخواص تھا۔ یہ طلائی تھا، اس لئے جب کبھی شملے کی چوٹیوں سے آفتاب نکلتا، تو اس کا جسم ایک شعلۂ جوالہ کی طرح چمکنے لگتا، اس وقت دیکھنے والوں کی آنکھیں خیرہ ہو جاتیں، لیکن تاریکی میں اس کی صورت مہیب تھی، اور دیکھنے والوں کے لئے خوفناک۔ لکھنؤ کے جلسوں میں اس نے اپنی دونوں صورتیں دکھلائیں، وہ چمکتا بھی تھا اور مہیب بھی بنتا تھا،

لیکن نہ تو آنکھیں خیرہ ہوئیں، اور نہ لوگوں کے دل ہلے۔ بالآخر عاجز آکر مجبور ہوا کہ ایک عظیم الشان بت کا معبودانہ اقتدار و جلال چھوڑ کر، عام انسانوں کی طرح عاجزانہ مکر و سازش کی کوششوں سے کام لے، اور جس قوت کو میدانِ جنگ میں شکست نہ دے سکا اس سے سازش کے خیموں میں عہدہ برا ہو:۔ كَذٰلِكَ نَبْلُوهُمْ بِمَا كَانُوا يَفْسُقُونَ

ہم اس امر کو اتنی مرتبہ لکھ چکے ہیں کہ اب دہرانے کی ضرورت نہیں۔ ہم نے بارہا لکھا ہے کہ قومی کاموں میں تنظیم اور تشکیل کے لئے جس درجہ لیڈروں کی ضرورت ہے، اس سے کہیں زیادہ ان کا خود مختارانہ اقتدار مضر اور مہلک بھی ہے۔ اسلام دنیا میں صرف اس لئے آیا، تاکہ انسانوں سے ان تمام اقتداروں کو چھین لے، جن کے ذریعے وہ تحکم اور جبر کے ساتھ غیر مسئولانہ حکومت کرتے ہوں۔ اور پھر خواہ یہ اقتدار دنیوی رؤساء کے ہاتھوں میں ہو، خواہ مذہبی پیشواؤں کے، حکومت کے ہاتھ میں ہو، یا کسی بت خانے کے پوجاریوں کے قبضے میں، کہیں ہو، اسلام اس کا دشمن ہے، اور اسکو شرک فی الصفات قرار دیتا ہے، کیونکہ اس کے نزدیک غیر مسئول ہونا اللہ کی صفت ہے پس جو شخص اس صفت کو اللہ کے سوا کسی اور طاقت میں تسلیم کرتا ہے، وہ خدا کی صفت میں دوسرے کو شریک کرتا ہے: مَا كَانَ لِبَشَرٍ أَنْ يُؤْتِيَهُ اللَّهُ الْكِتَابَ وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ ثُمَّ يَقُولَ لِلنَّاسِ كُونُوا عِبَادًا لِي مِنْ دُونِ اللَّهِ (۳: ۷۳)

وہ اس طرح کے اقتدار کو صرف "اللہ" کے ساتھ مخصوص کر دیتا ہے:
(ان الحکم الا للہ) اور اسی کو دین قیم قرار دیتا ہے: ذٰلِكَ الدِّينُ الْقَيِّمُ پھر اگر اس اقتدار کا حق دنیوی امور میں کسی شئے کو ہے، تو وہ صرف قوت "شوریٰ" یا جماعت کا اجماع و مشورہ ہے، اور وہ بھی اپنے تمام اعمال میں احکام الہیہ کے تابع رہنے پر مجبور

پس یہ ایک شرک جلی تھا، جو ایک کھلی بت پرستی کی صورت میں تمام پیروانِ توحید پر مسلط ہو گیا تھا۔ ہر شخص جو (علی گڈھ) کو چندہ دینے کے لئے روپیہ رکھتا ہو، ہر شخص جس کے پاس علم کی جگہ چاندی سونا ہو، ہر دولت مند جو کسی اجتماع کے موقع پر ایک پر تکلف ڈنر دے سکتا ہو، ہر رئیس جس کے پاس سازشوں کے لئے بہت سی موٹر کاریں ہوں، ہر قیمتی پوشاک جس کی جیب بھاری ہو ہر آواز جس کے گرد ایک حلقہ تحسین ہو، غرضکہ ہر وہ شے، جس کا وزن بھاری، اور رنگ سنہری ہو، اس امر کا قدرتی حق رکھتی تھی کہ سات کروڑ انسانوں کا اپنے تئیں معبود و مسجود ظاہر کرے، اور قومی رائے، آزادی خیال، حق و صداقت، علم و فضل، تجربہ دانشمندی، غرضکہ دنیا کی ہر شریف قوت سے جبراً اپنے آگے سجدہ کرائے۔ اس کی رائیں حکم ہوں، اس کا حکم شریعت ہو، اور اس کی شریعت غیر منسوخ ہو: يَفْعَلُ مَا يَشَاءُ وَيَخْتَارُ۔

ہم نے لکھا تھا کہ اولین منزل لیڈروں کی لیڈری کا نہیں، بلکہ اس کی ہیبت و سطوت کے تسلط کا بت ہے، ایک مرتبہ بھی اگر یہ دیوتا گرا دیا گیا، تو پھر اس بساط پیشوائی کے تمام مہرہ ہائے اصنام خود بخود سرنگوں ہو جائیں گے۔ پس لکھنؤ میں جو کچھ ہوا، وہ اس امر کا ثبوت بیّن تھا کہ کم از کم اس مشرکانہ ہیبت کا بت تو قومی رائے کے گرز گراں سے مجروح ہو چکا ہے۔ اور اگرچہ گذشتہ ایک سال کے عرصہ میں موسم کی تبدیلی کے آثار بالکل واضح اور ظاہر تھے، تاہم یہ پہلی شکست ہے، جو قوم نے افراد کو دی۔ توقع سے زیادہ اور امیدوں کے برخلاف، اور قومی زندگی کی یہ پہلی آواز ہے، جو مسلمانوں کی مجلس میں اٹھی، امید سے زیادہ قوی اور توقع سے زیادہ بلند، زنجیریں بہت بھاری تھیں، اور پاؤں مدتوں سے مقید، صیاد کا پنجہ سخت تھا،

اور صید بظاہر کمزور، لیکن الحمدللہ کہ رہائی کی پہلی کوشش کا تجربہ بے اثر نہ رہا، اور بند گو ٹوٹے نہیں مگر ڈھیلے ضرور ہو گئے:-

قائل تو ہو گئے ہیں وہ تاثیر عشق کے
موقع نکالنا سو یہ حکمت کی بات ہے

ہمارے عقیدے میں یہ انقلاب حالت ایک الٰہی کاروبار تھا، جو صرف اس لئے تھا تاکہ عبرتوں اور بصیرتوں کا موجب ہو تاکہ بہرے سنیں، اور اندھے بینا ہوں تاکہ اس ابدی و ازلی قانون کا [illegible] ب تیا معجزہ تم دیکھو کہ حق اور صداقت کی آواز کو کوئی قوت روک نہیں سکتی، اگرچہ شیطان کے بڑے بڑے مظاہر جمع ہو جائیں۔ اور سچ ہمیشہ سے ایک ابھرنے والا جوہر ہے، اگرچہ جھوٹ کی بڑی بڑی چٹانوں کو اسے دبا دیا جائے۔

درخت سب بوتے ہیں، لیکن ہر شخص کی نصیب میں یہ نہیں ہوتا کہ پھل بھی کھائے پس نہایت مبارک ہے وہ ہاتھ، جو تخم پاشی کے بعد ہی اپنے دامن میں اس کے پھلوں کو بھی دیکھے۔ مسلمانوں میں نئی حرکت کی تاریخ تقسیم بنگال کی منسوخی سے شروع ہوتی ہے۔ اس سے پہلے صرف خال خال اشخاص تھے، جن کو کانگریسی، باغی بے وفائے قوم، مفسد، اور اسی طرح کی بعض بعض اصطلاحات خاص سے یاد کیا جاتا تھا، مگر قوم کی قوم صرف اس شریعت پر عامل تھی کہ لیڈروں کی گاڑی کھینچئے ان کے ہر حکم پر سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا کہہ کر سر بسجود ہو جائیے اور مسلمانوں کے لئے غلامی و استبعاد کی جو شریعت (پالیسی) انھوں نے مقرر کر دی ہے، اس سے سرمو تجاوز نہ کیجیے کہ:- "بے حکم شرع آب خوردن خطاست"

پھر غور کیجئے کہ اس نئی حرکت کے بیج کو جگہ پکڑنے، پھوٹنے، اور ابھر کر بلند ہونے کے لئے کتنی مدت ملی؟ اسباب ظاہری میں سے کیا سامان تھا، جو اسے میسر ہوا؟ زمین بظاہر ناموافق تھی، اور چند آوازد ل کے سوا، جن کے دبانے کے لئے دولت اجتماع سازش، اور رئیسانہ و حاکمانہ اقتدار، تمام قوتیں مستعد تھیں، کون تھا جس نے آبیاشی کی ہو؟ اعزاز ظاہری اور رسوخ دنیوی جن ہاتھوں میں ہے، ان میں سے ایک شخص بھی نہ تھا جس نے ساتھ دیا ہو مگر با ایں ہمہ آپ نے لکھنؤ میں دیکھا کہ درخت پیدا ہو چکا ہے، اور اس کی شاخیں قوی اور تنومند ہیں۔ پس یہ فی الحقیقت ایک بہت بڑی نعمت و احسان الٰہی ہے، جس کے شکر میں گردنوں کو سربسجود اور زبانوں کو زمزمہ سنج تحمید و تقدیس ہو جانا چاہیئے۔

ایک بڑی بصیرت جس کی صدا اس انقلاب حالت سے نکلتی ہے، یہ ہے کہ جو کوشش حق اور سچائی کے اعلان کے لئے کی جائیں، خواہ زمانہ کتنی ہی ان کی مخالفت کرے، لیکن وہ دریا کے پانی کی طرح اپنی راہ خود نکال لیتی ہیں، اور کبھی ان لوگوں کی محنت ضائع نہیں جاتی، جو اوروں کی معیت چھوڑ کر حق و صداقت کا ساتھ دیتے ہیں۔ کارساز قدرت کا وعدہ ہے کہ: اِنِّیْ لَآ اُضِیْعُ عَمَلَ عَامِلٍ مِّنْکُمْ مِّنْ ذَکَرٍ اَوْ اُنْثٰی (میں کسی کام کرنے والے کے کام کو ضائع و رائگاں نہیں کرتا) قرآن کریم میں ہر جگہ "والعاقبۃ للمتقین" فرمایا گیا ہے، اور اس کے بھی یہی معنی ہیں کہ دنیا میں انجام کار کی کامیابی صاحبان حق و معروف ہی کے لئے ہے۔

پس ہم ان تمام حامیان حق و معروف کو مبارکباد دیتے ہیں، جنھوں نے پچھلے سال قوم میں آزادیٔ خیال اور طلب حقوق کی تحریک پیدا کرنے میں حصہ لیا۔

اُس نصرت فرمائے حق نے کس قدر قلیل عرصے کے اندر ان کی سعی مشکور کے نتائج حسنہ ان کو دکھلا دیئے۔

حق وصداقت کا اعلان کوئی آسان کام نہیں ہے۔ اس کے لئے بہت بڑی صبر وانتظار اور تحمل وضبط کی ضرورت ہوتی ہے۔ کتنی پاک ہستیاں ہیں، جنھوں نے دنیا میں اس کے بیج بوئے، اور اپنی بڑی بڑی زندگیاں اس کی آبپاشی میں صرف کر دیں پھر کتنے جانفروشان حق وصداقت ہیں، جنھوں نے اپنے اشک ہائے امید اور خونہائے حسرت وآرزو سے اس بیج کے پودے کو سینچا، مگر با ایں ہمہ ان کی آنکھوں کو اس کے برگ وبار کا منظر دیکھنا نصیب نہ ہوا۔ نسلوں پر نسلیں گذر گئیں، جب کہیں جا کر وہ بیج بار آور ہوئے۔

آج مسلمانوں کی اعمال زندگی کی ہر شاخ میں جو حالت ہو رہی ہے، وہ حامیان حق وصداقت سے ایسی ہی قربانیوں کی طالب ہے، جو صبر وانتظار کی انتہائی قوتیں اپنے اندر رکھتی ہوں، اور نتیجے کے لئے بے صبر نہ ہوں، بلکہ اپنے کام میں منہمک ومشغول ہوں۔ ہم ایک پوری قوم کو چاہتے ہیں کہ از فرق تا بقدم بدل دیں۔ انسانی اعمال و معتقدات کا ایک نقشہ ہمارے سامنے ہے، ہم چاہتے ہیں کہ اس کو یکسر الٹ دیں۔ ہمارے سامنے ایک سربفلک عمارت ہے، جس کی دیواریں پہاڑوں کی چٹانوں سے، اور جس کی چھتیں لوہے کی سلاخوں سے بنائی گئی ہیں، ہم چاہتے ہیں کہ اس کو مسمار کر دیں، اور ایک ایسی نئی عمارت بنائیں جس کی چھت ہی نہیں، بلکہ بنیاد بھی نئی ہو۔ پھر اگر یہ ارادہ عظیم ہے، تو ضرور ہے کہ انتظار کی قوت بھی شدید، اور صبر کا پیمانہ بھی بڑا ہو۔ اس راہ کے مسافر کی تسکین کے لئے یہ بس کرتا ہے کہ راہ صحیح اور موصل الی المقصود

ہے۔ کچھ ضرور نہیں کہ ہمارے ہی قدم منزل مقصود تک پہنچیں۔ ہم نہ ہوں گے، مگر ہمارے نقش قدم پر چلنے والے منزل مقصود تک پہنچیں گے، اور جو سفر کا خط ہم نے کھینچ دیا ہو۔ وہ ان کی کامیابی کے آخری نشان تک رہنمائی کرے گا۔

نفس نہ انجمن آرزو سے باہر کھینچ!
اگر شراب نہیں انتظار ساغر کھینچ!

جب حالت یہ ہو، تو پھر اس انقلاب کے ظہور کو کیوں نہ ایک غیبی نصرت اور ایک احسان الٰہی سمجھا جائے، جس کی کوششوں کے نتائج ایک سال سے بھی کم عرصے میں ظاہر ہوگئے، اور جو بیج سالہا سال کے انتظار کی برداشت کے بعد برگ و بار لاتے ہیں، انھوں نے چند مہینوں کے اندر ہی اپنی ٹہنیاں پھیلا دیں؟ البتہ یہ جو کچھ ہوا محض ایک ابتدائی مظہر نصرت، اور مستقبل کا پہلا نمونہ تھا، پھر تغیر صرف ایک محدود دائرہ کے اندر ہوا؛ اور ابھی ہمارے اعمال و معتقدات کے وہ اصل اصول باقی ہیں، جن کے مقابلے میں جماعتوں اور گروہوں کے متفقہ جہاد کی ضرورت ہو۔ میں اس تغیر کو اس لحاظ سے یقیناً اہمیت دیتا ہوں کہ وہ تغیر تھا، اور مسلمانوں کی حالت مدتوں سے غیر متغیر ہو رہی تھی۔ پس تغیر خواہ کتنا ہی ابتدائی اور ضعیف ہو، مگر جمود کی شکست کا مخبر ہے۔ ورنہ اس بارے میں میرے خیالات بہت وسیع، اور پیش نظر مقاصد بہت بلند ہیں۔ مشکل ہے کہ اس وقت آپ کی نظریں وہاں تک پہنچ سکیں۔ میں صرف اس نقطہ پر توجہ دلانا چاہتا ہوں کہ کام کرنے والے اپنے کاموں کے لئے اس تغیر کے تذکرے سے فائدہ اٹھائیں۔ ان کی کوششیں اگر ابھی سالہا سال تک ایک ادنیٰ سا تغیر بھی پیدا نہ کر سکتیں، جب بھی ان کو مایوس نہ ہونا تھا، چہ جائیکہ اس قدر جلد ایک سخت

و نمایاں تغیر ان کو کامیابی کا مژدہ دے رہا ہے، اور یقین دلا رہا ہے کہ محنتوں کے نتائج کے لئے زیادہ صبر و انتظار کی آزمائش نہیں ہے، بس وہ اپنی ہمتوں کو اور قوی کریں، عمل کی رفتار تیز کردیں، اور اپنے ایمان و ایقان میں محکم تر ہو جائیں کل سعی کی اس لئے ضرورت تھی کہ بہرحال سعی کرنی چاہیئے، لیکن آج اس لئے ضرورت ہے کہ خود نتائج بھی سعی کی دعوت دے رہے ہیں، کل تک لوگ غافل تھے، پس ضرور تھا کہ انھیں ہوشیار کیا جائے، مگر اب لوگ آنکھیں مل رہے ہیں، پس ہم کو بھی اٹھنے والوں سے غافل نہیں ہونا چاہیئے۔

بایں کہ کعبہ نمایاں شود ز بام نشیں
کہ نیم گام جدائی ہزار فرسنگ ست

اگر ہوا موافق نہ ہو، دریا مہربان نہ ہو، اور ستارے رہنمائی نہ کریں تو کشتیبان کیا کرسکتا ہے؟ لیکن تاہم اگر کشتی سلامت جائے تو کشتی چلانے والے کا حق تعریف کوئی چھین نہیں سکتا جو تغیرات اس وقت مسلمانوں کے خیالات میں ہوئے ہیں، وہ ایک قدرتی نتیجہ ہے ان تغیرات کا، جنھوں نے چاروں طرف سے ہمارا محاصرہ کرلیا ہے، تاہم جن لوگوں نے ان تغیرات کا ساتھ دیا، اور ان کی صدا کے سننے کے لئے دلوں میں استعداد پیدا کرائی، ضرور ہے کہ اس معلول کے "علل" میں ان کو بھی شمار کیا جائے۔

ہم سمجھتے ہیں کہ اس سلسلے میں سب سے پہلے نواب وقارالملک بہادر قبلہ کے اس مضمون کا ذکر کرنا چاہیئے جو انھوں نے دربار دہلی سے آکر علی گڈھ گزٹ میں لکھا تھا، اور جس میں گو کسی اصول کی طرف دعوت نہیں دی گئی تھی، مگر مسلمانوں کے "مسلمہ قومی پالیسی" کے بت پر یقیناً اس سے ایک ضرب کاری لگی۔

اس کے بعد شمس العلماء مولانا شبلی نعمانی نے بعض مضامین مسلم گزٹ میں لکھے اور اس کا اعتراف کرنا چاہیئے کہ انھوں نے تغیر خیالات میں سب سے زیادہ مدد دی اسکے ساتھ ہی مسلم گزٹ کی اشاعت بھی قابل ذکر ہے، جو الحمدللہ کہ بدستور خدمت ملت میں سرگرم، وقلع قمع استبداد سیاست میں مصروف پیکار ہے۔ اس سلسلے میں ہم اپنے شیوہ آفرین دوست مسٹر محمد علی کو بھی نہیں بھول سکتے، جنھوں نے فی الحقیقت یونیورسٹی کے معاملے میں آزاد خیالی کی تعلیم متصل اور پیہم رکھی، اور جس نے موجودہ حرکت کی تشکیل میں بہت زیادہ مدد دی۔

اس موقع پر یہ کہہ دینا ضروری سمجھتا ہوں کہ یہ جو کچھ ہوا، محض سیاسی اعتقادات کا تغیر ہے، اور میں اس وقت کا منتظر ہوں جب کسی صحیح مذہبی تبدیلی کا ثبوت بین نمایاں ہو، کیونکہ بغیر اس کے کوئی ہنگامۂ تغیر میرے لئے تشفی بخش نہیں ہو سکتا۔ البتہ چونکہ نئی گرفتاری کے لئے پچھلی گرفتاری سے آزاد ہونا ضروری ہے، اس لئے اس تغیر کو بھی اس سلسلے کی ابتدا سمجھتا ہوں۔

یہاں تک تو ہم نے لکھنؤ کے جلسوں پر اس حیثیت سے نظر ڈالی ہے، جہاں تک ان کا تعلق تغیر خیالات، اور قومی رائے کے اظہار قوت سے ہے، لیکن اب اس نتیجے پر بھی نظر ڈالنی چاہیئے جو اس معرکہ آرائی کے بعد پیدا ہوا۔

افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ معرکہ ابتدائی، اور حریف نو آموز تھا جنگ میں علانیہ ہتھیاروں ہی سے نہیں، بلکہ سازش و خدع کے چھپے ہتھیاروں سے بھی کام لیا گیا۔ اس لئے با ایں ہمہ اظہار قوت و مقاومت قوم کو شکست ہی قبول کرنی پڑی۔

تاہم اس شکست کو شکست نہ سمجھنا چاہیئے، کیونکہ دراصل قوم نے اپنے حریفوں

سے شکست نہیں کھائی، بلکہ اس دھوکے میں آکر تلوار رکھ دی کہ اب مقابل حریف نہیں؛ بلکہ خود اسی کے تیغ آزما ہیں۔ حریفان شاطر نے جب دیکھا کہ دست و بازو شل ہوگئے ہیں، اور آئندہ جنگ کی طاقت نہیں، تو پھر یہ تجویز کی کہ صلح کی ایک سازش گاہ منعقد کی جائے، اور قوم کو خود قوم کے بھیس میں آکر شکست دی جائے۔ بے خبروں نے یکا یک ایک صدائے صلح سنی۔ نادان سمجھے کہ ہماری آواز ہے، حالانکہ لب و لہجہ بدلا ہوا تھا مگر آواز انہی کی تھی جو اب اس ظاہر کا باطن ہو گئے تھے۔

دہ حلقہ ہائے زلف کمیں میں ہیں اے خدا رکھ لیجیو میرے دعوئے وارستگی کی شرم

اس اجمال کی تفصیل اب کیا کریں کہ وقت گذر گیا:۔

تو خود حدیث مفصل بخواں ازیں مجمل

تاہم نواب صاحب قبلہ نے یہ مضمون لکھ کر گذرا ہوا ورق پھر الٹ دیا ہے۔ فونڈیشن کمیٹی کا پہلا دن فی الحقیقت "بزرگان قوم" کے لئے ایک "یوم الفزع الاکبر" تھا۔ لوگوں نے دیکھا کہ "الحاق" اور "مسلم" کے انتساب کا جھگڑا چکانے آئے تھے، یہاں میجر سید حسن بلگرامی نے اختیارات کی ایک نئی بحث چھوڑ دی:۔

یہ بعد از انفصال اب اور ہی جھگڑا نکل آیا

جلسے کے وقفوں میں اس تجویز کے استرداد و ترمیم کی پوری کوششیں کی گئیں۔ اور اسٹیج کے میدان میں جس قدر حربے دکھلائے جا سکتے تھے، ایک ایک کرکے سب سے کام لیا، مگر معلوم ہوا کہ ڈھال چمڑے کی نہیں بلکہ پتھر کی ہے۔ نہ دور کے تیر کام دیتے ہیں نہ سامنے کی تلواریں۔ لوگوں کے جوش و خروش کا یہ عالم تھا کہ تجویز کے خلاف تمام ہال سے ایک آواز بھی اٹھنے والی نظر نہیں آتی تھی۔ اگر اس وقت

دوٹ لیے جاتے تو نتیجہ معلوم تھا کہ کیا نکلتا۔ اس لیے مصلحت نے سرگوشی کی کہ ایک دن کے وقفے کے بعد بقیہ کارروائی دوسرے دن پر ملتوی کردی جائے۔ یہی وقفہ قیامت کا وقفہ تھا۔

کرتے ہیں بھرنے کو یاں خالی تفنگ

یہ جوش عام لوگوں نے طبقۂ مستبدین کے خلاف جلسے میں ظاہر کیا تھا، اس میں شک نہیں کہ اس میں بے اعتدالی اور تفریط ضرور تھی، لیکن چونکہ گیند بہت زور سے زمین پر پٹکا گیا تھا، اس لیے اس کے دور تک اچھل کر بلند ہونے کی بھی شکایت نہیں کی جا سکتی۔ قدرتی امنگوں اور قوتوں کو دبایئے گا تو اور زیادہ اچھل کر نمودار ہوں گی۔ پھر جن لوگوں نے برسوں پھیکے پکوانوں سے اپنی اونچی دوکانوں کو سجایا تھا، اگر آج ایک وقت کے لیے ضرورت سے زیادہ نمک کھانے میں پڑ گیا، تو کم از کم ان کو تو شکایت نہ کرنی چاہیئے۔ اگر یہ بے اعتدالی بھی تھی تو بے اعتدالی ہی کے جواب میں:۔

محتسب خم شکست و من سر او
سن بالسن والجروح قصاص

دوسرا دن گذشتہ کے ماتم اور آئندہ کی فکروں میں بسر ہوا اور بالآخر اس "شام بلا" کی تاریکی قیصر باغ کی برجیوں پر نمودار ہو گئی، جس کی پردہ پوش تاریکی میں نہیں معلوم کیا کیا کچھ ہونے والا تھا۔ یاران شاطر نے اس تاریکی کی فرصت کو "مطلب براری" کے لیے غنیمت سمجھا کہ رات بھر کی مہلت میں کسی کی حریف نوازی اور نرم دلی جس قدر جرأت دلائے، متمتع و کامیاب ہو رہیئے، ورنہ پھر صبح ہجراں کا

مطلعِ محشر نمودار ہونے کے لئے سر پر کھڑا ہے۔

کہ درتا خیر آفتہا، دعاشق رازیاں دارد

اسنے میں خبر اڑی کہ (ہز آنر) کے ہاں (ڈنر) ہی۔ ہم نے کہا کہ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ قومی طاقت کے ہزاروں آہنی حربے ایک طرف، اوران نقرئی چھری کانٹوں کی جھنکار ایک طرف، حریت پسندوں سے پوچھا کہ کہیئے اس ناوک کا بھی کوئی جواب آپ کے ترکش میں ہے؟ جواب ملا کہ نہیں، شکست کا اعتراف ہی:۔

چشم اگر اینست، وابروایں، وناز وعشوہ ایں،

الفراق اے ہوش و تقوی! الوداع ای عقل و دیں

لیکن پھر ہم نے دل کو تسلی دی۔ اطبائے قدیم و جدید کا اتفاق ہے کہ چھ گھنٹے کے بعد غذا کے جرم سے معدہ خالی ہوجاتا ہے۔ جلسہ رات کو نہیں بلکہ صبح آٹھ بجے ہے، اور انگریزی کھانا بوجہ سادہ اور بے آمیز ہونے کے قدرتی طور پر زود ہضم ہوتا ہے۔ اب ایسی بھی یہ غذائے نفیس کیا ثقیل ہوگی، کہ صبح تک معدے میں فروکش رہے، اور آوازیں نکلیں تو حلق کی جگہ معدوں سے!

مگر افسوس کہ دوسرے دن ہماری طبی معلومات میں ایک انقلاب عظیم واقع ہوا۔ طبی کانفرنس کے آئندہ اجلاس میں ہم اس مسئلہ کو پیش کریں گے۔ ہمیں اب یقین ہے کہ غذا جتنی نفیس و لطیف ہوتی ہے، اتنی ہی زیادہ ثقیل بھی ہوتی ہی نیز اگر بقراط بھی کہیں ملیں، تو ہم ان سے اس بارے میں لڑنے کے لئے تیار ہیں کہ "شام کی غذا کم از کم دوسرے دن کی دوپہر تک تو ضرور معدے میں موجود رہتی ہے۔"

(۳)

وہ شیفتہ "کہ دھوم تھی حضرت کے زہد کی"!
میں کیا کہوں کہ رات مجھے کس کے گھر ملے

مرغ اسیر کی گرفتاری اور صیاد بے مہر کی تغافل شعاری کا مرثیہ ہمارے شعرا کی بدولت ایک دلچسپ داستان بن گئی ہے۔

فرض کیجئے کہ کوئی قیمتی چڑیا آپ نے ہزاروں آرزوؤں اور تمناؤں سے پکڑی ہو، اور اس کا مضغۂ ضعیف آپ کی مضبوط مٹھی میں اس طرح دبا ہوا ہو، کہ ذرا انگلیوں کو اور سخت کیجئے تو غریب کی کاغذی پسلیاں ریزہ ریزہ ہوجائیں۔

لیکن یکایک آپ کو ایک ٹھوکر لگی، اور اب جو دیکھتے ہیں تو ہاتھ خالی ہے، اور وہ صید ستم سامنے کے کسی درخت کی بلند ٹہنی پر بے فکر و بے پروا بیٹھا ہوا چہچہا رہا ہے، گویا اس طرح آپ کو چیلنج دے رہا ہے کہ صیادی کا دعویٰ ہے، تو یہاں آکر گرفتار کیجئے! آپ حسرت سے دیکھتے ہیں اور انقلاب حالت پر خوںبار ہیں! اللہ اللہ! ابھی چند لمحے پہلے جو مشت پر وبال اپنی زندگی و موت کے لئے ہمارے رحم کا محتاج تھا! اب ہماری اس بے بسی و لاچاری پر اپنی آزادانہ پرفشانیوں سے طعنہ زن ہے!

بعینہ یہی حال فونڈیشن کمیٹی کے پہلے اجلاس کا تھا۔ وہ صیادان سخت پنجہ جنھوں نے قومی آزادی اور جماعتی رائے کی سنہری چڑیا کو برسوں اپنی آہنی انگلیوں میں دبا کر مقید کر رکھا تھا اور استبداد گرفت کا یہ حال تھا کہ اف کرنے کی بھی اجازت نہ تھی، اب چشم تر اور نگاہ خوںبار سے دیکھ رہے تھے کہ ایک ہی جست برق رفتار

میں ان کے قبضے سے نکل گئی ہے، اور وہ ہاتھ، جو کل تک کسی کے پر و بال مقید سے بھرے ہوئے تھے، اب خالی ہیں تاکہ جی بھر کے اپنی محرومی اور بے بسی پر ماتم کرلیں۔ ناکامی سے بڑھ کر ناکامی کے طعنوں کی تکلیف ہوتی ہے۔ ستم یہ تھا کہ یہ بے مہر چڑیا اڑ کر چلی نہیں گئی تھی، بلکہ سامنے کے ایک درخت پر بیٹھی ہوئی تھی۔ کبھی اپنے پروں کو ہلا ہلا کر یاد دلاتی کہ یہی پر تھے، جن کو آپ کے قبضے میں حرکت کی بھی اجازت نہ تھی، لیکن اب کس طرح ہوا میں پھیلائے جا رہے ہیں؟ کبھی گردن ہلا ہلا کر چہچہاتی اور اس میں یہ دلدوز طعنہ مضمر تھا کہ کل تک یہی زبان تھی جو کسی کے خوف و ہیبت سے ہلنے کا تصور بھی نہیں کرسکتی تھی آج آپ کی زبان بھی اس کے سامنے کھلتے ہوئے کٹ کٹ جاتی ہے۔ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُكَذِّبِيْنَ۔

بہرحال انقلاب حالت نے لیڈروں کے کیمپ میں ایک تہلکہ مچادیا، پچھلی جنگ کی ہزیمت سامنے تھی اور آئندہ کی خوفناک ہزیمتوں کے تصور سے اس "لیڈری" کے "سومنات" کا ہر بت لرزاں و ترساں تھا:

| | |
|---|---|
| فَاَقْبَلَ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ يَّتَلَاوَمُوْنَ ، قَالُوْا يٰوَيْلَنَآ اِنَّا كُنَّا طٰغِيْنَ (۶۸ : ۳۰) | پس لگے آپس میں ایک دوسرے کو ملامت کرنے، اور آخر کار سب بول اٹھے کہ ہائے ہماری کم بختی! بے شک ہم بڑی نافرمانیوں اور گمراہیوں میں مبتلا تھے! |

تاہم ایک ہی رات درمیان میں باقی رہ گئی تھی، اور جو کچھ ہونا تھا، ضرور تھا کہ طلوع آفتاب کی روشنی سے پہلے ہی انجام پا جائے۔ پس جب "سومنات" کے چھوٹے بتوں نے دیکھا کہ ہمارا عمل السحر کچھ کام نہیں دیتا، تو:-

| | |
|---|---|
| قَالَ اَوْسَطُهُمْ، اَلَمْ اَقُلْ لَّكُمْ لَوْلَا تُسَبِّحُوْنَ (۲۸:۱۸) | ان میں سے جو سب سے بہتر آدمی تھا، کہنے لگا کہ کیا میں تم سے نہیں کہا کرتا تھا کہ اپنے |

(اس آخری) معبود ہی کی تسبیح و تقدیس کیوں نہیں کرتے (جو تمام مشکلوں کو حل کرنے والا ہے؟)

یہ اس طرف اشارہ تھا کہ طاقتوں اور قوتوں کے اس "بت اعظم" سے کیوں نہیں خواستگار اعانت ہوتے، جس کی سحر کار آنکھوں کی برق بخشی سے اس مندر کے تمام چھوٹے بڑے سنگی بت طاقت حاصل کرتے ہیں؟

| | |
|---|---|
| اَفَرَاَيْتُمُ اللّٰتَ وَ الْعُزّٰى، وَمَنٰوةَ الثَّالِثَةَ الْاُخْرٰى؟ (۱۹:۵۳) | پھر کیا تم نے "لات" اور "عزیٰ" نامی بتوں کو نہیں دیکھا ہے؟ اور وہ جو ایک سب سے بڑا تیسرا بت اور ہے، اور |

جس کا نام "منات" ہے؟

دعا مستجاب ہوئی اور بالآخر "اعمال و اشغال مخفیہ" کی یہ عظیم الشان رات اس طرح شروع ہوئی کہ سب سے پہلے اس "مقدس عمل تسخیر" کو انجام دیا گیا، جس کا ظاہری و سادہ نام ظاہر میں لوگوں کی زبان میں (ڈنر) ہے، اور ہماری اصطلاح میں:-

بَلْ هِيَ فِتْنَةٌ، وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ۔

رو ایان صداقت شعار، اور ناقلان عدالت آثار روایت کرتے ہیں کہ یہ "عمل" ساڑھے بارہ بجے تک بجمیع شرائط جاری رہا:-

اور جو کچھ کہ ہوا، قابل اظہار نہیں

"تسخیر کواکب" کے عمل کی مشکلات آپ کو یا ہم کو کیا معلوم؟ ان سے پوچھئے جنھوں نے اس فن کے علم و عمل، دونوں میں دستگاہیں حاصل کی ہیں۔ پھر مقصد

جیسا اہم ہوتا ہے، اتنا ہی عمل بھی قوی ہوتا ہے۔ اس عمل میں بڑی مشکل یہ تھی کہ "قران السعدین" نہیں بلکہ "قران النحسین" کا سامان کرنا تھا، مریخ اور زہرہ، دونوں کو جمع کرنا تھا اور مشتری کے گرد حلقہ کھینچنا تھا تاکہ "زحل" کے قران سے باہر قدم نہ نکلے۔ بہر حال عامل کا پنجہ سخت تھا، مریخ اور زہرہ، دونوں کو ایک دائرے میں جمع کر ہی کے چھوڑا، یہاں تک کہ "زہرہ" سے باایں ہمہ ناز و عشوہ، وعدہ لے لیا گیا کہ عین حضرت "مریخ" کے برج کے سامنے، اپنا رقص ہوش افگن نظارہ گیان ارضی کو دکھلائے گی۔

اس صحبت فلکی میں تو یہ عجائب و غرائب انجام پا رہے تھے، اور ادھر زمین کے بسنے والوں کی قسمت سر پیٹ رہی تھی:۔

بگذر ز سعادت و نحوست، کہ مرا
ناہید بہ غمزہ کشت و مریخ بقہر!

اصل یہ ہے کہ پہلے اجلاس میں جن بعض زبان آوران آزادی نے سرگرم تقریریں کی تھیں، ان کی نسبت لیڈروں نے پہلے ہی سمجھ لیا تھا کہ ابھی ان سنہری ٹکڑوں کے لئے آگ کی آزمائش باقی ہے۔ ۲۶ دسمبر کے جلسے میں جبکہ لفظوں کی جگہ زبان سے شعلے نکل رہے تھے، تو راجہ صاحب محمود آباد ہمارے مجلس طراز دوست مسٹر محمد علی کو مخاطب کر کے دل ہی دل میں ضرور کہتے ہوں گے:۔

مجلس طرازیوں کے چکھاؤں گا سب مزے
تم اتفاق سے کہیں تنہا اگر ملے!

بالآخر انتظار میں زیادہ دیر نہیں لگی، اور بہت جلد تنہائی کا "گوشۂ خلوت"، ہاتھ آگیا خلوت کے اسرار و نیاز محرمان مجلس تک تو پہنچتے نہیں، ہم ایسے غیروں کو کیا خبر؟

تاہم یہاں تک تو تمام راوی متفق ہیں کہ (راجہ صاحب) نے اپنی شکست کا اعتراف کیا اور کہا کہ اگر ہرانا ہی چاہتے تھے تو ہار جانے کا اقرار کرتے ہیں۔ اب اور کیا چاہتے ہو؟

بیا کہ ما سپر انداختیم اگر جنگ است!

کہا جاتا ہے کہ (راجہ صاحب) نے کہا تھا کہ جب تک مسٹر محمد علی رام نہ کئے جائیں گے، کچھ نہیں ہوگا" یہی سبب ہے کہ اس "خلوت شب" کی بارات کا دولھا انہی کو بنایا گیا، اور رات بھر "سہرے" کی تزئین و آرائش میں صرف ہوگئی۔ خیر، ہم کو اس سے کوئی بحث نہیں کہ رات بھر کی بیداری خلوت میں کیا کچھ کیا گیا؟ ہم تو صبح کی چشم خمار آلود، اور زلف پریشان کی ادائیں دیکھنے والوں میں تھے، اور یہ جو اپنے حصے میں آیا، تو ایسر شاکی بھی نہیں۔ ہمارے دوست کے ہم وطن بلکہ ان کے سابق رئیس (یوسف علی خاں ناظم) کا فلسفہ اس موقع کے لئے ہمیں یاد تھا:۔

ادائیں شب کی تو سب لوگ دیکھتے ہیں مگر
ہم ان کی بگڑی ادائیں سحر کو دیکھتے ہیں

خیر، یہ تو اس "شب وصل" کی شام تھی، اس کے ذکر کو کہیں جلد نبٹائیے کیونکہ اصلی پر لطف حصہ تو اس کے بعد آتا ہے، جبکہ رندان بادہ گسار نے "جلسۂ نیم شبی" آراستہ کیا، اور موٹر کاریں بھیج بھیج کر ایک ایک شریک پیمان کی قسمت خفتہ کو مژدہ بادہ گساری سے بیدار کیا گیا:

وقت آں نیست کہ در حجرہ بخوابی تنہا!

"ذکر عیش بہ از عیش" یعنی:۔

ذکر حبیب کم نہیں وصل حبیب سے!

چشمِ تصور سے کام لیجیے کہ دسمبر کے آخری ہفتے کی سرد راتیں ہیں، لیلائے شب کی زلف کمر سے گذر چکی ہے، ایک کنجِ خلوت میں صحبت بادہ پرستی گرم ہے اور گرم گرم سازشوں کی:

دھری شراب ہے، بیٹھے ہیں جابجا ساقی

قبل اس کے کہ آپ کسی مدعی زہد کو الزام دیں، آپ ہی کو منصف بناتے ہیں کہ بھلا ایسی توبہ شکن اور ولولہ انگیز صحبت میں اگر ہمارے کسی "دوست" کی توبہ نے لغزش کھائی، اور اس جامِ عہد فراموش کو منہ سے لگاتے ہی بنی، جو کسی کے "دستِ طلائی" نے پیش کیا تھا، تو انصاف کیجیے، آخر پہلو میں دل کس کے نہیں ہے؟ اور پھر یہ تو وہ مقام ہے کہ ہاروت و ماروت کے قدم بھی لڑکھڑا گئے تھے:-

ساقیا مرنج از من، عالم جوانیہاست!

خود صحبت آزمایانِ شبینہ کا بیان ہے کہ یہ بادہ گساری رات کے دو بجے تک جاری رہی تھی۔ اللہ اللہ!! جاڑے کی راتیں اور پچھلے پہر کی "پر اسرار" صحبتیں!! آپ الزام و اعتراض کی فکر میں ہیں اور "رات کے دو بجے" کے لفظ سے نہیں معلوم کیسے کیسے خیالات میرے دماغ میں گذر رہے ہیں؟ رات کی تاریکی، پچھلا پہر، رندانِ شاطر و کہنہ مشق کا ہجوم، اور بعض نوجوان و نوآموز مدعیانِ حریت، پھر شغلِ مے پرستی کا یہ عالم اب کیا کہوں کہ کیا کہنا چاہتا ہوں؟

مست بر بسترِ من افتد و رنداں دانند
حالتِ مست، کہ بر بسترِ ہوشیار افتد

آپ ادھر کی سنئے۔ یہاں تو شب زندہ دارانِ بادہ گساری "صبحِ خمار" کی اعضا شکنیوں میں کروٹیں بدل رہے تھے، اور ادھر صبح آٹھ بجے ہی سے اجلاس کا

ہال تماشائیان زم سے بھر گیا۔ ایک دن پہلے حصول مقصد کے لئے جو تدابیر گوناگوں و بوقلموں اختیار کی گئی تھیں، منجملہ ان کے ایک تدبیر خاص یہ تھی کہ جلسہ کے لئے ٹکٹ مقرر کر دیا گیا، اور یہاں تک ہمیں بھی اتفاق تھا، کیونکہ آج اسٹیج پر پردے سے جو پتلیاں نکلنے والی تھیں، وہ تھیٹر کے آموختہ یاد کئے ہوئے ایکٹروں کی طرح ایک تماشے سے زیادہ نہ تھیں، اس لئے ضرور تھا کہ (باصطلاح عوام) اس "تماشہ گھر" کے لئے ٹکٹ بھی مقرر کیا جائے۔ لیکن اس پر طرہ یہ تھا کہ ٹکٹ کے لئے پہلے تو یہ شرط لگائی گئی کہ صبح آٹھ بجے سے پہلے لے لئے جائیں حالانکہ جاڑوں میں آٹھ بجے تک رات کی کہر سے فضا بھی صاف نہیں ہوتی۔ پھر ٹکٹ کے لئے تھیٹر کے صدر دروازے پر ٹکٹ گھر کی کھڑکی کا اعلان کیا گیا تھا، لیکن جو لوگ وہاں پہنچتے تھے ان سے کہا جاتا تھا کہ راجہ صاحب کے ہال جائیے۔ راجہ صاحب کے ہال سے صدا اٹھتی تھی کہ جہاں سے آئے ہیں، اسی طرف پچھلے پاؤں پھر جائیے۔

یاں سے واں، واں سے یہاں حکم ہوا وصل کی شب
ہم اٹھاتے ہی بچھاتے رہے بستر اپنا

اس سے غالباً مقصود اصلی یہ تھا کہ ان مشکلات کی وجہ سے آزاد خیال طبقہ کی مجاریٹی جمع نہ ہو سکے۔ یہ بھی خبر اڑی کہ ایک جماعت کل سے کہہ لئے باہر سے ٹھیکے پر بلائی گئی ہے ایک جماعت راوی ہے کہ پولیس کی قوت سے بھی کام لینے کا ارادہ کیا گیا تھا۔ لیکن صبح کو پھر ان تمام انتظامات کے عمل میں لانے کی ضرورت باقی نہیں رہی کیونکہ رات کے قول و قرار کے بعد سب مطمئن ہو گئے تھے، کہ جب خیموں میں باہم صلح کر لی ہے، تو میدان جنگ میں لڑائی کا اب کیا خوف؟ ناظم پاشا جب ساتھ

مل گیا تھا، تو کامل پاشا بے فکر ہو گیا تھا، کیونکہ اس نے سمجھ لیا تھا کہ فوج کی اصلی قوت اس کے ہاتھ میں ہو یا نہ ہو، لیکن اس وقت تو ضرور رہی۔

غرضکہ آٹھ بجے سے جلسہ منعقد، اور "صاحبان حل و عقد" کا منتظر تھا، لیکن کسی بزرگ کا پتہ نہیں، اور اب پتہ لگے تو کیونکر؟ جس جنگ کے لئے یہاں فوج جمع تھی، اس کی صلح رات کے دو بجے کی تاریکی ہی میں انجام پا چکی تھی۔ اب جلسے میں شرکت کے لئے کیا ایسی جلدی آپڑی تھی، جو جلدی کی جاتی؟ بہر حال ادھر رونمائی میں دیر، ادھر مشتاقان دید کی بے صبری، عجیب کش مکش تھی:

ہوتا ہے ازدحام تمنا اسی قدر!
ہوتی ہے جتنی دیر کشودِ نقاب میں

خدا خدا کر کے صاحبزادہ آفتاب احمد خاں صاحب بطور مقدمۃ الجیش کے تشریف لائے۔ گو خود ان کا آنا جلوۂ یوسفی نہ تھا، لیکن اپنے ساتھ "نسیم پیراہن" کی بشارت ضرور رکھتا تھا۔ انھوں نے سب سے پہلے "صحبت نیم شبی" کا اعلان کیا، اور جنگل میں منادی کرنے والے "یوحنا" کی طرح خبر دی کہ "راہ صاف کرو، کیونکہ آسمان کی بادشاہت اب قریب ہے!!"

یہانتک کہ دس بجے۔ صدہا نظرہائے منتظرہ، اور صدہائے مضطرب کی صفوں سے گذرتی ہوئی "ارباب حل و عقد" کی قطار جلوہ فروش ہوئی اور "جملہ سازش[1]"

---

[1] سازش کا لفظ شاید پہلے بھی کہیں گذر چکا ہے، لیکن یہ میری جانب سے نہیں ہے، بلکہ بجنسہ نواب صاحب قبلہ کا لفظ ہے، جو انھوں نے اپنے مضمون میں دو جگہ استعمال فرمایا ہے۔ منہ۔

